(المائدہ: ۵۰) اورفرمایا: ﴿أفغیر اللّٰہ أبتغی حکما وھو الذی أنزل الیکم الکتاب مفصلا﴾ ”تو کیا اللہ کے سوا کسی اور فیصلہ کرنے والے کو تلاش کروں حالانکہ وہ ایسا ہے کہ اس نے ایک کتاب کامل تمہارے پاس بھیج دی ہے اس کی یہ حالت ہے کہ اس کے مضامین خوب صاف صاف بیان کئے گئے ہیں“۔(انعام:۱۱۴)اورفرمانِ باری ہے:﴿ان لھم شرکاء شرعوا لھم من الدین مالم یأذن بہ اللّٰہ﴾ ”اور کیا ان کے کچھ شریک ہیں جنہوں نے ان کے لیے ایسا دین مقرر کر دیا ہے جس کی خدا نے اجازت نہیں دی“۔(شوریٰ:۱۱۴) پس جو لوگ اللہ تعالیٰ کے امر کے بغیر فیصلہ کرتے ہیں ان کو اللہ تعالیٰ نے ”شرکاء“ اور اللہ تعالیٰ کا ہم پلہ قرار دیا ہے۔فرمانِ خداوندی ہے:﴿وأن احکم بینھم بما أنزل اللّٰہ ولا تتبع أھوائھم واحذرھم أن یفتنوک عن بعض ما أنزل اللّٰہ الیک﴾ ”اور ہم حکم دیتے ہیں کہ آپ ان کے باہمی معاملات میں بھیجی ہوئی کتاب کے موافق فیصلہ فرمایا کیجئے اور ان کی خواہشوں پر عمل درآمد نہ کیجئے اور ان سے یعنی ان کی اس بات سے احتیاط رکھیئے کہ وہ آپ کو خدا تعالیٰ کے بھیجے ہوئے کسی حکم سے بھی بچلاویں۔“(مائدہ: ۴۹)اورفرمانِ خداوندی ہے:﴿اتخذوا أحبارھم ورھبانھم أربابا من دون اللّٰہ﴾ ”انہوں نے خدا کو چھوڑ کر اپنے علماء اور مشائخ کو رب بنا رکھا ہے۔(توبۃ: ۳۱)۔

حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے (اس وقت وہ نصرانی تھے) تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس آیت کی تلاوت کرتے ہوئے سنا:﴿اتخذوا أحبارھم ......الخ﴾ یعنی”انہوں نے خدا کو چھوڑ کر اپنے علماء اور مشائخ کو رب بنا رکھا ہے۔فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا ہم تو علماء واحبار کی پوجا نہیں کرتے تھے۔فرمایا کیا ایسی بات نہ تھی کہ اللہ کی حلال کی ہوئی چیز کو جب علماء واحبار حرام قرار دیتے تھے تو تم اس کو حرام سمجھتے تھے اور اللہ کی حرام کی ہوئی چیز کو جب وہ حلال قرار دیتے تھے تو تم اس کو حلال



سمجھ لیتے تھے۔میں نے عرض کیا ایسا تو ضرور ہوتا تھا۔فرمایا: یہی ان کی عبادت تھی۔حضرت عدی رضی اللہ عنہ نے عبادت کو صرف دعا، رکوع وغیرہ معانی ومطالب میں محصور جانا اس لیے آپ علیہ السلام نے فرمایا یہی تو ان کی عبادت تھی۔

سید قطب رحمہ اللہ فرماتے ہیں:”تحقیق تمام ارضی نظاموں میں لوگوں نے اللہ تعالیٰ کے علاوہ ایک دوسرے کو خدا بنایا ہوا ہے۔“ اور فرماتے ہیں: ”الوہیت کی سب سے واضح خصوصیت بندوں کو تابعدار کرنا، ان کے لیے ضابطہ حیات بنانا اور ان کے لیے ایک میزان قائم کرنا ہے۔“ پس اگر کوئی اپنی ذات کے لیے ان خصوصیات میں سے کسی خصوصیت کا مدعی ہو (اور اپنی ذات کے لیے کسی خصوصیت کا دعوی کرے) تو اس نے اپنی ذات کے لیے الوہیت کی سب سے واضح خصوصیات میں سے کسی خصوصیت کا دعوی کیا ہے اور لوگوں کے لیے اللہ تعالیٰ کے بجائے خود خدا بن بیٹھا ہے۔

مزید فرماتے ہیں:”یقیناً کسی چیز کو حلال اور حرام کرنے کا حق صرف اکیلے اللہ تعالیٰ کی ذات کو ہے اور کسی فردِ بشر کو یہ حق حاصل نہیں۔نہ کسی فرد کو، نہ کسی جماعت کو، نہ کسی گروہ کو اور نہ ہی تمام انسانوں کو الا یہ کہ اس اس کے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے کوئی دلیل وحجت ہو اور اللہ تعالیٰ کی شریعت کے موافق ہو“۔(انتہی کلامہ)۔

(۲) جمہوریت کی بنیاد دین وعقیدہ کی آزادی پر ہے (اور مذہب وعقیدہ سے بیزاری پر ہے) پس جمہوری نظام میں ہر شخص کو آزادی حاصل رہے کہ وہ جو چاہے عقیدہ رکھے اور جو چاہے مذہب اختیار کرے، جب چاہے جس دین وملت کی طرف لوٹ جائے، اگرچہ اس کا یہ لوٹنا اللہ تعالیٰ کے دین سے نکلنے اور الحاد اور غیر اللہ کی عبادت کی طرف ہی کیوں نہ ہو (وہ بالکل آزاد ومختار ہے جو چاہے کرے) اور یہ ایسی بات ہے کہ جس کے باطل اور فاسد ہونے اور بہت سی شرعی نصوص کے معارض ومخالف ہونے میں کوئی شک نہیں۔پس اگر کوئی مسلمان اپنے دین سے کفر کی

طرف لوٹ جائے اور مرتد ہو جائے تو اسلام میں اس کا حکم یہ ہے کہ اس کو قتل کر دیا جائے۔ جیسا کہ بخاری شریف کی روایت کردہ حدیث میں ہے: ''جو مسلمان اپنے دین کو بدل ڈالے (مرتد ہو جائے) اس کو قتل کر ڈالو۔'' حدیث میں یہ نہیں کہ اس کو اپنے حال پر چھوڑ دو (بلکہ اس کو قتل کرنے کا حکم ہے۔ پس مرتد کو نہ امان دینا صحیح ہے، نہ اس کے لیے کوئی عہد رہے اور نہ ہی اس کے لئے کوئی قربت ہے۔ اللہ تعالیٰ کے دین میں اس کے لیے صرف دو ہی راستے ہیں یا توبہ کرے (اور اپنی دین کی طرف لوٹ آئے) یا اس کو قتل کر دیا جائے۔

(۳) جمہوریت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ فیصلہ کرنا اور قانون سازی کرنا صرف عوام کا کام ہے، اپنے تمام خصوصیات نزاعات کا فیصلہ عوام ہی کرے گی۔ چنانچہ اگر حاکم ومحکوم کے درمیان کسی بھی طرح کا نزاع اور اختلاف ہو جائے تو ہم دیکھتے ہیں کہ دونوں فریق ایک دوسرے کو عوامی قانون کی طرف رجوع کرنے اور اس پر فیصلہ کرنے کا مشورہ دیتے ہیں تاکہ فریقین میں واقع ہونے والے اختلاف ونزاع کا جمہوری قانون کے ذریعے تصفیہ کیا جائے۔ اور یہ بات بھی توحید کے ان اصولوں کے منافی ہے اور مباہن ہے جس میں یہ طے ہے کہ تمام نزاعات واختلافات اور جھگڑوں میں فیصلہ کرنے والی ذات صرف اللہ تعالیٰ کی ہے اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں۔ فرمانِ خداوندی ہے: ﴿وما اختلفتم فيه من شيء فحكمه الى الله﴾ ''اور جس بات میں جھگڑا کرتے ہو تم لوگ کوئی چیز اس کا فیصلہ ہے اللہ تعالیٰ کے حوالے''۔ (ہود: ۱۰) اور جمہوریت کہتی ہے کہ اگر تمہارا کسی چیز میں کوئی اختلاف ہو جائے تو اس کا فیصلہ عوام کرے گی عوام کے علاوہ کوئی اور نہیں کر سکتا۔

اور فرمانِ خداوندی ہے: ﴿يا أيها الذين آمنوا أطيعوا الله وأطيعوا الرسول وأولى الأمر منكم فان تنازعتم في شيء فردوه الى الله والرسول ان كنتم تؤمنون بالله واليوم الآخر﴾ ''اے ایمان والو! حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور حاکموں



کا جو تم میں سے ہوں پھر اگر جھگڑ پڑو کسی چیز میں تو اس کو رجوع کرو اللہ اور رسول کی طرف اگر یقین رکھتے ہو اللہ پر اور قیامت کے دن پر''۔ [نساء: ۵۸]۔

ابن القیم رحمہ اللہ اپنی کتاب ''اعلام الموقعین'' میں فرماتے ہیں: ''اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں اپنے تنازعات اور اختلافات کو اللہ اور رسول کی طرف لوٹانے کو ایمان کے اثرات اور لوزمات میں سے قرار دیا ہے۔ پس اگر اللہ اور رسول کی طرف لوٹانا منتفی ہو جائے تو ایمان بھی منتفی ہو جاتا ہے ضرورۃ انشفاء الملزوم لانتفاء الآخر انتہی اور یقیناً اپنے مقدمے کو عوام کے پاس یا اللہ کے ماسوا کسی اور طرف لیے جانے کا ارادہ کرنا شریعت کی نظر میں طاغوت کے پاس لے جانے کی طرح ہے جس کا انکار کرنا واجب ہے جیسا کہ فرمانِ الٰہی ہے: ﴿ألم تر الى الذين يزعمون أنهم آمنوا بما أنزل اليك وما أنزل من قبلك يريدون أن يتحاكموا الى الطاغوت وقد أمروا أن يكفروا به﴾ ''کیا تو نے نہ دیکھا ان کو جو دعویٰ کرتے ہیں کہ ایمان لائے اس پر جو اترا میری طرف اور جو اترا تجھ سے پہلے، چاہتے ہیں کہ قضیہ لے جائیں شیطان کی طرف اور حکم ہو چکا ہے ان کو کہ اس کو نہ مانیں''۔ [النساء: ۶۰]۔

پس اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اپنے مقدمے کا فیصلہ کرنے کے لیے طاغوت اور طاغوتی قانون کی طرف جانے کا صرف ارادہ کرنے والے کے ایمان کو زعم اور صرف زبانی دعویٰ قرار دیا ہے، جس کی کوئی حقیقت نہ ہو۔ اور اللہ کی شریعت کے علاوہ ہر قانون، یا ہر وہ حکم جو اللہ کی طرف سے نازل کردہ نہ ہو وہ طاغوت کے حکم میں ہے، جس کا انکار کرنا واجب ہے۔

(۴) جمہوریت کی بنیاد آزادیٔ رائے پر ہے۔ چاہے وہ اظہار رائے کیسی ہی کیوں نہ ہو، اگرچہ اللہ تعالیٰ کی ذات اور دینی شعائر پر کیچڑ ہی کیوں نہ اچھالا جائے۔ جمہوریت میں کوئی بھی چیز ایسی مقدس نہیں ہوتی جس پر تبصرہ وتنقید جائز نہ ہو یا اس پر کیچڑ نہ اچھالا جائے۔ فرمانِ باری تعالیٰ ہے: ﴿لا يحب الله الجهر بالسوء من القول الا من ظلم﴾ ''اللہ تعالیٰ کو

پسند نہیں کسی کی بُری بات کا ظاہر کرنا مگر جس پر ظلم ہوا ہو''۔(النساء: ١٤٨) اور فرمانِ خداوندی ہے:﴿ولئن سألتهم ليقولن انما كنا نخوض ونلعب قل أبالله و آياته ورسوله كنتم تستهزؤن لا تعتذروا قد كفرتم بعد ايمانكم ان نعف عن طائفة منكم نعذب طائفة﴾ ''اور اگر تم ان پوچھے تو وہ کہیں گے ہم تو بات چیت کرتے تھے اور دل لگی تو کہہ کیا اللہ سے اور اس کے حکموں سے اور اس کے رسول سے تم ٹھٹھ کرتے تھے، بہانے مت بناؤ تم تو کافر ہو گئے اظہارِ ایمان کے پیچھے اگر ہم معاف کر دیں گے تم میں سے بعضوں کو تو البتہ عذاب بھی دیں گے بعضوں کو''۔[توبۃ: ٦٥، ٦٦]۔

(٥) جمہوریت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ دین کو حکومت، سیاست اور زندگی سے الگ کیا جائے۔ پس اللہ تعالیٰ کے لیے صرف اتنی چیز ہے کہ کسی عبادگاہ اور کسی کونے میں اس کی عبادت کی جائے، اس کے علاوہ ضروریاتِ زندگی، سیاست، اقتصادیات، اجتماعی امور وغیرہ یہ عوامی خصوصیات ہیں (اس میں عوام جیسے چاہے وہ کریں، دین کا اس میں کوئی گزر نہیں) فرمانِ الٰہی ہے:

﴿فقالوا هذا لله بزعمهم وهذا لشركآئنا فما كان لشركائهم فلا يصل الى الله وما كان لله فهو يصل الىٰ شركائهم سآء ما يحكمون﴾ ''پھر کہتے ہیں یہ حصہ اللہ تعالیٰ کا ہے اپنے خیال میں اور یہ ہمارے شریکوں کا ہے سو جو حصہ ان کے شریکوں کا ہے وہ تو نہیں پہنچتا اللہ کی طرف اور جو اللہ کا ہے وہ پہنچ جاتا ہے ان کے شریکوں کی طرف کیا ہی بُرا انصاف کرتے ہیں''۔[انعام: ١٣٦]۔

ان کے اس قول کا فساد اور بطلان، اور اس کے قائل کا کفر بالکل واضح ہے، کیونکہ یہ انکار کو متضمن ہے۔ جیسا کہ بالکل معلوم بات ہے۔ پس یہ دین کے ان نصوص کا صریح انکار ہے جس میں واضح طور پر بتلایا گیا ہے کہ اسلام حکومت وسیاست، فیصلہ کرنے اور قانون سازی وغیرہ



ہر جگہ ملحوظ رکھا جائے گا۔ اور اسلام صرف چند عبادات یا چند عمارات میں محصور ومحدود نہیں۔

اور اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ اللہ تعالیٰ کے دین کے ساتھ صریح کفر ہے جیسا کہ فرمانِ الٰہی ہے:﴿أفتؤمنون ببعض الكتاب وتكفرون ببعض فما جزآء من يفعل ذلك منكم الا خزى فى الحياة الدنيا ويوم القيامة يردون الى أشد العذاب﴾ ''تو کیا مانتے ہو بعض کتاب اور نہیں مانتے بعض کو، سو کوئی سزا نہیں اس کی جو تم میں یہ کام کرتا ہے مگر رسوائی دنیا کی زندگی میں اور قیامت کے دن پہنچائے جاویں سخت سے سخت عذاب میں''۔ (البقرہ: ٨٥) اور فرمایا:﴿ويقولون نؤمن ببعض ونكفر ببعض ويريدون أن يتخذوا بين ذلك سبيلا أولئك هم الكافرون حقا وأعتدنا للكافرين عذابا مهينا﴾ ''اور کہتے ہیں ہم مانتے ہیں بعضوں کو اور نہیں مانتے ہیں بعضوں کو، اور چاہتے ہیں کہ نکالیں اس کے بیچ میں ایک راہ، ایسے لوگ وہی ہیں اصل کافر، اور ہم نے تیار کر رکھا کافروں کے واسطے ذلت کا عذاب''۔[نساء: ١٥٠]۔

(٦) جمہوریت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ تمام گروہ اور سیاسی جماعتیں وغیرہ اپنی تشکیل میں آزاد ہیں، یہ جماعتیں جو عقیدہ، خیالات اور اخلاقیات چاہیں رکھیں (ان کو مکمل آزادی حاصل ہے) اور یہ بنیاد شرعاً باطل ہے اور اس کی کئی وجوہات ہیں:

(الف) یہ اپنی رضامندی اور خوشی سے، بغیر کسی زبردستی کے ان گروہوں اور جماعتوں کے کفریہ اور شرکیہ رجحانات کے شرعی ہونے کے اعتراف کو متضمن ہے۔ اور ان جماعتوں اور پارٹیوں کا اپنے باطل، فساد اور کفر کا لوگوں اور شہروں میں پھیلانے کو جائز سمجھنے کا اقرار ہے اور یہ بات ان بہت سے شرعی نصوص کے مخالف دمباہن ہے جو یہ ثابت کرتی ہیں کہ کفر اور بُرائی سے انکار، اور ان کو بدلنے کا معاملہ کیا جائے، ان کے شرعی ہونے کا اقرار اور اعتراف نہ کیا جائے۔ فرمانِ خداوندی ہے:﴿وقاتلوهم حتى لا تكون فتنة و يكون الدين كله لله﴾ ''اور

لڑوں ان سے یہاں تک کہ نہ رہے باقی فساد اور حکم رہے خدا تعالیٰ ہی کا''۔[توبۃ : ۱۹۳]۔

امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''ہر وہ جماعت جو اسلام کے ظاہری متواتر ضوابط وقوانین کی پابندی کرنے سے احتراز کرے ان سے جہاد کرنا واجب ہے تا کہ دین تمام کا تمام صرف ایک اللہ کے لیے ہو جائے''۔(انتہی کلامہ)۔

(ب) اپنی رضامندی اور خوشی سے ان کافر جماعتوں کو شرعی سمجھنے کا اعتراف کرنا یہ رضا بالکفر (یعنی کفر پر راضی ہونا) کو متضمن ہے اگرچہ اپنے منہ سے اس کا اظہار نہ کرے۔اور کفر پر راضی ہونا بھی کفر ہے۔فرمانِ خداوندی ہے:﴿وقد نزل علیکم فی الکتاب أن اذا سمعتم آیات اللّٰہ یکفر بھا ویستھزأ بھا فلا تقعدوا معھم حتی یخوضوا فی حدیث غیرہ انکم اذا مثلھم ان اللّٰہ جامع المنافقین والکافرین فی جھنم جمیعا﴾ ''اور حکم اتار چکا تم پر قرآن میں کہ جب سنو اللہ کی آیتوں پر انکار ہوتے اور ہنسی ہوتے تو نہ بیٹھو ان کے ساتھ یہاں تک کہ مشغول ہوں کسی دوسری بات میں نہیں تو تم بھی انہیں جیسے ہو گئے۔اللہ اکٹھا کرے گا منافقوں کو اور کافروں کو دوزخ میں ایک جگہ''۔[النساء : ۱۴۰]۔

جمہوریت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ اکثریت کے موقف کا اعتبار کیا جائے اور جس بات پر اکثریت جمع ہو جائے اس کو اختیار کیا جائے،اگرچہ اکثریت باطل،گمراہی،صریح کفر پر ہی کیوں نہ جمع ہوں۔(پھر بھی اسی کو اختیار کیا جائے) پس جمہوریت کی نظر میں حق بات (جس پر کسی طرح کی گرفت کرنا،یا تنقید وتبصرہ کرنا جائز ہی نہیں) وہی ہے جس کو اکثریت طے کرے اور جس پر اکثریت جمع ہوں اس کے علاوہ نہیں۔

اور یہ بنیاد ہی باطل اور قطعی طور پر غلط ہے۔اور وہ اس طرح کہ اسلام کی نظر میں حق وہ ہے جو کتاب اللہ اور سنت کے موافق ہو۔چاہے اس کے ماننے والے کم ہوں یا زیادہ۔اور جو بات،جو قانون کتاب وسنت کے مخالف ہو وہ باطل ہے۔اگرچہ روئے زمین کے تمام انسان ہی



اس کے حق میں کیوں نہ ہوں۔فرمانِ خداوندی ہے:﴿وان تطع اکثر من فی الأرض یضلوک عن سبیل اللہ ان یتبعون الا الظن وان ھم الا یخرصون﴾ ''اور اگر تو کہنا مانے گا اکثر ان لوگوں کا جو دنیا میں ہیں تو تجھ کو بہکا دیں گے اللہ کی راہ سے،وہ سب تو چلتے ہیں اپنے خیال پر اور سب اٹکل ہی دوڑاتے ہیں''۔[انعام: ۱۱۶]۔

پس یہ آیت کریمہ اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ روئے زمین پر اکثریت کی اتباع وپیروی کرنا یہ اللہ تعالیٰ کے راستے سے گمراہ ہو جانا ہے۔کیونکہ اکثریت تو گمراہی پر جمع ہے اور اللہ تعالیٰ پر ایمان نہیں رکھتے الا یہ کہ اس کے ساتھ دوسرے خداؤں کو شریک گردانتے ہیں۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے عمر بن میمون رحمہ اللہ سے فرمایا:''لوگوں کی اکثریت نے ہی تو جماعت کو چھوڑا ہے اور جماعت (اہل السنۃ) تو وہی ہے جو حق کے موافق ہو اگرچہ اکیلے ایک شخص ہی (اس کی پیروی واتباع کرنے والے) ہو''۔

اور حضرت حسن بصری رحمہ اللہ فرماتے ہیں:''تحقیق گزرے ہوئے لوگوں میں اہل سنت بہت قلیل تعداد میں تھے اور باقی رہ جانے والے لوگوں میں بھی وہ قلیل تعداد میں ہیں۔اور وہ (اہلسنت) ایسے لوگ ہیں جو عیش پرست لوگوں کے ساتھ ان کے عیش وعشرت میں شریک نہ ہوں،اور نہ ہی بدعتی لوگوں کے ساتھ ان کی بدعات میں ساتھ دیں۔اور انہوں نے سنتوں پر عمل کرنے پر صبر کیا یہاں تک کہ وہ اپنے رب سے جا ملے۔پس تم بھی ان جیسے بن جاؤ۔

جس چیز پر نظریں اٹھتی ہیں اور جس چیز پر تعجب بڑھتا ہے وہ یہ ہے کہ جمہوریت کی آپس کی لڑائیوں نے اپنے برے اور نقصان دہ نتائج سے مسلمانوں کو اس نتیجے پر پہنچایا ہے کہ ان میں ضعف،اختلاف،تفرقہ،پھوٹ اور فرقہ بندی کو جنم دیا۔اس طرح کہ ایک جماعت سے کئی جماعتیں ایک گروہ سے کئی گروہ میں بٹ گئے اور ایک تحریک سے کئی تحریکیں بن گئیں جو ساری آپس میں ایک دوسرے سے نفرت اور بغض رکھتی ہیں۔

دنیا میں اب بھی بہت اقوام جمہوریت کو خوشگوار محسوس کرتی ہیں اور اس کا دفاع کرتی ہیں۔گویا کہ وہ جمہوریت کے مالک اور اس کے بنانے والے ہیں۔ان کے دلوں میں جمہوریت کی محبت اس طرح پلائی گئی ہے جیسا اس سے پہلے بنواسرائیل کے قلوب میں بچھڑے کی محبت پلائی گئی تھی۔پس ان کو ان کی ساعت نے کوئی فائدہ نہ پہنچایا کہ ان کو آیات قرآنیہ اور نصوص شرعیہ اس سے باز رکھتی، اور نہ ہی ان کی عقلوں اور بصارتوں نے ان کو کوئی فائدہ پہنچایا کہ وہ جمہوریت کے نتیجے میں واقع ہونے والی تلخ حقیقت کا ادراک کر سکیں۔اور بعض لوگ یہ عذر لنگ پیش کرتے ہیں کہ وہ ''مصلحت'' اور جمہوریت کی راہ سے اقتدار اعلیٰ حاصل کرتے ہیں اور اس کو انہوں نے شرعی اور دینی مقاصد کے لیے راستہ بنایا ہوا ہے۔لیکن انہوں نے اللہ کے دین میں ان وسائل کی مشروعیت اور ان کے احکام کی طرف توجہ نہیں دی۔اور ''مصلحت'' اور ''مقصد'' کے نام پر مضبوط عقیدے اور صحیح نصاب سے سودا بازی اور تبادلہ کے سوراخ میں داخل ہو گئے ہیں۔

امام طبری رحمہ اللہ اپنی تفسیر میں روایت کرتے ہیں کہ ولید بن مغیرہ، عاص بن وائل، اسود بن عبدالمطلب اور اُمیہ بن خلف نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کی اور انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ: ''اے محمد (ﷺ) آؤ ہم بھی اسی کو پوجیں جس کو آپ پوجتے ہیں، اور آپ بھی اسی کو پوجیں جس کو ہم پوجتے ہیں اور ہم آپ کو اپنے تمام امور میں شریک کر لیں گے۔پس جو چیز آپ لائے ہیں اگر وہ اس چیز سے بہتر ہوئی جس پر ہم ہیں تو ہم آپ کے شریک ہیں اور آپ کی لائی ہوئی ہدایت سے اپنا حصہ وصل کر لیں گے۔اور اگر آپ کی لائی ہوئی ہدایت کے مقابلے میں وہ چیز بہتر ہوئی جو ہمارے پاس ہے تو آپ ہمارے شریک ہیں اور اپنا حصہ وصول کر لیں گے''۔تو اس پر یہ سورت نازل ہوئی، ﴿قل یا أیها الکافرون﴾۔

تحقیق اس واقعہ میں ہم دیکھتے ہیں کہ قریش ... رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا کہ آپ اسلام اپنی دعوت سے دست بردار ہو جائیں تو وہ اپنی بات سے دستبردار ہو جائیں گے تاکہ



دونوں فریق ایک ہی نقطہ پر متحد و متفق ہو جائیں۔کوئی کہہ سکتا ہے کہ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کی موافقت کر لیتے تو اچھا ہوتا اور ان سے مطالبہ کر لیتے کہ وہ پہلے اللہ تعالیٰ کی عبادت شروع کر دیں۔کیونکہ مشرکین جب اسلام کو جان لیتے تو پھر ہرگز اس نہ پھرتے اور اس صورت میں اسلام کا بڑا فائدہ ہوتا اور اسلام کی مدد ہو جاتی۔اور مسلمان آزمائش میں مبتلا تھے ان سے بھی نجات مل جاتی۔

جواب اس کا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس قضیے کا فیصلہ صادر فرمایا: ﴿لا أعبد ما تعبدون ولا أنتم عابدون ما أعبد﴾ ''میں نہیں پوجتا جس کو تم پوجتے ہو، اور نہ تم پوجو جس کو میں پوجوں''۔اور آخر میں فرمایا: ﴿لکم دینکم ولی دین﴾ ''تم کو تمہاری راہ اور مجھ کو میری راہ''۔

پس یہ بنیادی قضیہ ہے جو کسی قسم کی سودے بازی کو قبول نہیں کرتا، اور نہ ہی چیونٹی کے قدم کے فاصلے کے برابر دست برداری کو قبول کرتا ہے۔یہ عقائد کے مسائل میں سے ہے بلکہ یہ خود ہی ایک عقیدہ ہے۔اس قضیے پر غور وفکر کیجئے۔قرآن نے کیسے قطعی طور پر اس کا فیصلہ فرمایا ہے اور اس میں وہ اسباق ہیں جس کے ہم اس زمانے میں سخت محتاج ہیں۔بلکہ عصرِ حاضر اور مستقبل کے لیے ہمارے لیے وہ واضح روشن پروگرام ہے جس کے ذریعے ہم اعداءِ اسلام کا سامنا کر سکتے ہیں۔

پس اے مسلمان! اگر تم ان کافروں سے مصالحت بھی کرو تو وہ تم سے مصالحت نہیں کریں گے الا یہ کہ تم اپنے دین کو چھوڑ دو اور ان کے ناپاک جمہوری نظام کے ذریعے ان کی مدد کرنے اور اطاعت کرنے میں داخل ہو جاؤ۔اور خصوصاً جبکہ وہ زیادہ وقوت میں ہیں اور معرکہ کے قوی جانب میں ہیں۔اور اگر تمہیں یہ لالچ ہے کہ کفار بغیر ان کی اتباع کیے تم سے راضی ہو جائیں گے تو یہ آپ کا وہم ہے۔آپ کو چاہئے کہ آپ از سرِ نو قرآن پاک پڑھیں۔اور قریب

وبعید کی تاریخ کی مراجعت فرمائیں۔ تاکہ آپ عذر، بغض اور جرائم کے صفحات کا مطالعہ فرمائیں جوان کافروں نے اسلام اور مسلمانوں پر کیے اور ابھی تک کررہے ہیں۔

پس اے مسلمان! اگر تم ان کافروں سے مصالحت بھی کرو تو وہ تم سے مصالحت نہیں کریں گے الا یہ کہ تم اپنے دین کو چھوڑ دو اور ان کے ناپاک جمہوری نظام کے ذریعے ان کی مدد کرنے اور اطاعت کرنے میں داخل ہو جاؤ۔ اور خصوصاً جبکہ وہ زیادہ وقوت میں ہیں اور معرکہ کے قوی جانب میں ہیں۔ اور اگر تمہیں یہ لالچ ہے کہ کفار بغیر ان کی اتباع کیے تم سے راضی ہو جائیں گے تو یہ آپ کا وہم ہے۔ آپ کو چاہیے کہ آپ از سرِ نو قرآن پاک پڑھیں۔ اور قریب وبعید کی تاریخ کی مراجعت فرمائیں۔ تاکہ آپ عذر، بغض اور جرائم کے صفحات کا مطالعہ فرمائیں جوان کافروں نے اسلام اور مسلمانوں پر کیے اور ابھی تک کررہے ہیں، انتہی۔

دین اسلام، پیغمبر اسلام اور قرآن عظیم کی توہین بھی بالاجماع ارتداد اور کفر کا سبب ہے، آئندہ سطور میں اس کی تفصیل مع الادلہ ملحوظ ہو، یہ مضمون ''شیخ انور العولقی شہید'' رحمہ اللہ کے خطبہ سے ماخوذ ہے جس کا ترجمہ ''ام ہمام'' صاحبہ نے کیا ہے، اور اس کا نام رکھا ہے ''یہ غبار نہ چھٹنے پائے گا'':

کفار حضور ﷺ کی نبوت کا انکار کرنے کے لئے جواز پیش کرتے تھے ان میں سے ایک یہ بھی تھا کہ اللہ تعالیٰ نے کسی نبی کو بنانا ہوتا مکہ یا مدینہ کے کسی بڑے رئیس یا سردار کو کیوں نہ بناتا، تاکہ لوگ اس بات کی توجہ سے سنتے اور اس کے اثر ورسوخ اور معاشرے میں ان کے مقام کی وجہ سے جلد اس کے مطیع ہو جاتے، ان کی اس بات کا ذکر اللہ تعالیٰ نے قرآن میں کچھ یوں ذکر کیا ہے:

﴿وقالو لولا نزل هذا القرآن علىٰ رجل من القريتين عظيم﴾

''اور کہتے ہیں کہ کیوں نہ اترا یہ قرآن کسی بڑے آدمی پر ان دو بستیوں میں سے''۔



(زخرف:٣١)

یہ کفار کا قول ہے اور اللہ تعالیٰ اس کے جواب میں فرماتے ہیں:

﴿الله أعلم حيث يجعل رسالته﴾

''اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے کہ رسالت کہاں بھیجے اپنی''۔ (الانعام:١٢٤)۔

کفار کی طرد سے بتایئے گئے رسالت کے مجوزہ امیدواروں میں سے ایک عروہ بن مسعود ثقفی تھے۔ جن کا تعلق طائف سے تھا۔ برسوں بعد ایک مہم میں کفار مکہ نے عروہ بن مسعود ثقفی کو بطور ایلچی محمد ﷺ سے ملاقات کے لئے بھیجا تاکہ وہ ان سے معاہدے کے لئے مذاکرات کریں جو بعد میں معاہدۂ حدیبیہ کے نام سے معروف ہوا۔ (گو کہ وہ معاہدے کی شرائط طے کرنے میں ناکام رہے تھے اور معاہدہ بعد ازاں ایک اور ایلچی سہیل بن عمرو کے ساتھ طے کیا گیا) کفار کے نمائندے کی حیثیت سے جب عروہ بن مسعود حدیبیہ کے مقام پر مسلمانوں کے پڑاؤ میں رسول اللہ ﷺ سے ملاقات کرنے آئے تو انہیں محسوس ہوا کہ گویا وہ کسی دوسری دنیا میں قدم رکھ رہے تھے۔

## صحابہ کی وارفتگی کا عالم

عروہ بن مسعود ثقفی جب رسول اللہ ﷺ کی زیارت کے لئے آئے تو انہوں نے اپنی آنکھوں سے ایسے مناظر دیکھے جنہوں نے انہیں حیران وششدر کر کے رکھ دیا۔ جب رسول اللہ ﷺ وضو فرماتے تو صحابہ کرامؓ آگے بڑھ کر وضو کا پانی جو آپ ﷺ کے جسم اطہر سے ٹپکتا تھا، اپنے ہاتھوں میں لے کر اپنے چہرے میں مل لیتے تاکہ رسول اللہ ﷺ سے برکت حاصل کی جاسکے اور جب آپ ﷺ کا کوئی بال جسم اطہر سے گرتا تو سبھی اس کو حاصل کرنے کا لپکتے۔ رسول اللہ ﷺ جب ان کو کوئی حکم دیتے تو وہ سرعت کے ساتھ اس کی تکمیل میں لگ جاتے۔

جب عروہ بن مسعود ثقفی رسول اللہ ﷺ سے گفتگو کر رہے تھے تو وہاں ایک زرہ پوش

جوان بھی کھڑا تھا جب کبھی عروہ نبی ﷺ کی داڑھی مبارک کو تھامنے کے لئے ہاتھ آگے بڑھاتے تو یہ جوان جو حضور ﷺ کے پیچھے کھڑا تھا، عروہ بن مسعود ثقفی کو اپنی تلوار کے دستے سے ضرب لگاتا اور کہتا تھا۔ اپنے ہاتھ دور کھینچ لو اس سے پہلے کہ یہ تمہارے پاس واپس نہ لوٹ سکیں۔'' اس پر عروہ بن مسعود ثقفی نے کہا۔''میرے خیال میں یہ شخص آپ لوگوں میں بڑا سخت اور درشت ہے۔ آخر کون ہے یہ؟'' نبی ﷺ مسکرائے اور فرمایا:''یہ تمہارا بھتیجا ہے۔۔۔۔مغیرہ بن شعبہ ثقفیؓ۔۔۔'' یہ عروہ بن مسعود کے بھتیجے تھے لیکن اب چونکہ وہ مسلمان ہو چکے تھے اور نبی ﷺ سے محبت اور انا کی جانثاری کا جذبہ اس قدر تھا کہ انہوں نے اپنے چچا کو حضور اکرم ﷺ کی داڑھی چھونے کی بھی اجازت نہ دی۔ عروہ بن مسعود ثقفی کو اس بات سے لازمی طور پر صدمہ پہنچا۔

ذرا اپنے آپ کو اس معاشرے میں لے جائیے، خود کو ان کی جگہ تصور کیجئے اور سوچئے جیسے وہ سوچا کرتے تھے اور ان حالات کو سمجھنے کی کوشش کیجئے جوان لوگوں کے گرد تھے یہ ایک قبائلی معاشرہ تھا جہاں قبیلہ اور خاندانی رشتے ہی سب کچھ تھے اور عروہ بن مسعود ثقفی یہ دیکھ کر سخت حیران ہوئے کہ اسلام نے کس طرح ان کے بھتیجے کی کایا پلٹ دی اور وہ کیسے ان کے ساتھ پیش آرہا تھا۔۔۔!

عروہ بن مسعود ثقفی جب قریش کی طرف واپس لوٹے تو ان کو بتایا۔''اے قریش کے لوگوں! میں نے دنیا کے بادشاہوں کی زیارت کی ہے، میں نے قیصر و کسریٰ سے ملاقاتیں کی ہیں اور میں نے کبھی کسی بادشاہ کے تابع فرمانوں کو اپنے لیڈر کے لئے اتنا فدا کار نہیں پایا جتنا صحابہ کرامؓ کو محمد ﷺ کے لئے جاں نثار کرنے کے جذبوں سے معمور پایا ہے اور میں نے کبھی کسی بادشاہ کے اطاعت گزاروں میں ایسی اطاعت نہیں دیکھی جیسی صحابہؓ کی اللہ کے رسول ﷺ کے لئے دیکھی۔ جب بھی وہ ان کو کوئی حکم دیتے تو وہ دوڑ کر اس کی تعمیل کرتے تھے اور جب بھی حضور اکرم ﷺ صحابہ سے مخاطب ہوتے تو وہ یوں خاموش ہو جاتے گویا ان کے سروں پر پرندے بیٹھے



ہوں جوان کے بولنے سے اڑ جائیں گے۔ جب رسول ﷺ وضو کرتے تو آپ ﷺ کے صحابہ دوڑ کر جسم اطہر سے گرنے والے پانی کو حاصل کرتے اور اگر آپ ﷺ کا کوئی بال گرتا تو سبھی اس کو حاصل کرنے کی کوشش کرتے۔۔۔ پس اے قریش کے لوگوں! محمد ﷺ نے تم لوگوں کو ایک پیشکش کی ہے اس کو قبول کر لو، کیونکہ میں نہیں سمجھتا کہ ان کے جانثار کبھی ان کا ساتھ چھوڑیں گے۔۔۔۔!!''

یہ وہ تاثر تھا جو کفار اہل ایمان کے بارے میں رکھتے تھے کہ وہ کبھی نبی ﷺ کا ساتھ نہیں چھوڑیں گے اور کبھی ان کو دغا نہیں دیں گے اور نہ تنہا چھوڑیں گے بلکہ آخری آدمی تک نبی ﷺ کی حفاظت کے لئے جنگ کریں گے۔۔۔ مگر اب وقت تبدیل ہو چکا ہے! وہ رسول ﷺ کا وقت تھا اور عروہ بن مسعود کی گواہی تھی۔۔۔ جبکہ آج حالات یکسر مختلف ہیں۔

کچھ عرصہ قبل اللہ کی کتاب کو کچھ امریکی فوجیوں نے بطور مشق ہدف کے طور پر استعمال کیا اور یہ واقعہ کہاں پیش آیا؟ ایک مسلمان ملک میں جو اسلامی دنیا کے قلوب میں واقع ہے۔۔۔ پھر کیا ہوا؟؟؟ اسلامی دنیا کی طرف سے ردعمل خاموشی تھی۔۔۔!!

اس سے پہلے جب ڈنمارک میں کارٹونوں کی اشاعت کا قضیہ وقوع پذیر ہوا تو مسلم دنیا سخت غضب ناک ہوئی لیکن پھر جب سویڈن میں ایسا ہی واقعہ پیش آیا جو کہیں زیادہ بدتر تھا، رد عمل مقابلتاً کم تھا اور اب بتدریج ردعمل کم ہو رہا ہے۔ سو ہمارے دشمنوں نے ہمیں کامیابی کے ساتھ بے حس کر دیا ہے۔۔

جب یہ واقعہ پہلی دفعہ پیش آیا تو ہر کوئی اس کے بارے میں سوچ رہا تھا اور اس کی مذمت کر رہا تھا اور اس معاملے پر متاسف تھا مگر پھر آہستہ آہستہ ہم اس کے عادی ہی ہوتے چلے گئے یہاں تک کہ کفار گستاخی کی آخری حد تک پہنچ گئے ہیں۔۔۔ مگر ردعمل کیا ہے؟ بہت تھوڑا۔۔۔!!

آیئے ذرا ایک نظر اپنے درخشندہ ماضی پر ڈالتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ تب گستاخان کے ساتھ کیا سلوک کیا جاتا تھا؟ کیونکہ یہ وہ چیز ہے جو ہمارے قلوب واذہان کو منور کرنے کا سبب بنے گی، اور بالآخر ہمارے اندر یہ احساس بیدار ہوگا کہ گستاخان رسول کا انجام وہی ہونا چاہئے جو صحابہؓ نے کیا اور بے شک اس معاملے میں بھی ہمیں صحابہ کرامؓ ہی کی اتباع کرنی چاہئے۔

## گستاخ کعب بن اشرف کا انجام

کعب بن اشرف ایک یہودی لیڈر اور بہت ہی فصیح شاعر تھا۔ جب غزوۂ بدر میں مسلمانوں کی فتح کی خبر مدینہ پہنچائی گئی اور یہ خبر کعب بن اشرف کے کانوں تک پہنچی تو وہ بے اختیار بول پڑا:

''اگر یہ خبر سچی ہے تو ہمارے لئے زمین کے اوپر والے حصے میں ہونے کے بجائے نیچے والے حصے میں ہونا بہتر ہے (یعنی ہمارے لئے مرنا بہتر ہے)۔ قریش کی شکست کے بعد زندہ رہنے میں کیا خیر باقی ہے۔۔۔۔۔۔''

پھر اس نے شعر کہنے شروع کیے جس میں وہ مشرکین کے نقصان پر مرثیے کہتا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور مسلمانوں کے خلاف ہرزہ سرائی کرتا اور اسی پر بس نہیں بلکہ اس نے تو مسلمان خواتین کو بھی نہ چھوڑا اور ان کے خلاف بھی شعر کہنے لگا اور اپنی ان حرکتوں پر داد وصول کرنے اور مشرکین مکہ کو اپنی امداد اور تعاون کا یقین دلانے کی خاطر وہ گاہے بگاہے مکہ بھی جاتا۔ جب اس کی یہ حرکتیں حد سے بڑھنے لگیں تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کون ہے جو کعب بن اشرف سے نمٹے؟ کیونکہ اس نے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو اذیت پہنچائی ہے''۔

قبیلہ اوس سے تعلق رکھنے والے ایک صحابی محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا: ''اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں یہ خدمت سرانجام دوں گا۔ کیا آپ چاہتے ہیں کہ میں اس کو قتل کردوں؟''



آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ہاں''۔ پس محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ نے وعدہ کرلیا کہ وہ گستاخ رسول کعب بن اشرف کو قتل کرکے رہیں گے۔ جب وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس سے واپس گھر لوٹے اور اس معاملے پر غور وخوض شروع کیا تو انہیں احساس ہوا کہ یہ کام آسان نہیں، کیونکہ کعب بن اشرف ایک قلعے کے اندر یہودی بستی میں رہ رہا تھا۔ ان حالات میں اس کو قتل کرنا یقیناً ایک مشکل کام تھا۔ جاں نثار رسول محمد بن مسلمہ سخت متفکر ہوگئے، اس لئے نہیں کہ اس کام میں ان کی جان کو شدید خطرہ تھا کیونکہ وہ تو ان لوگوں میں سے تھے جنہوں نے اپنا سب کچھ محض اللہ کی رضا کے حصول کے لئے نچھاور کرنے کا عزم کر رکھا تھا۔ انہیں اپنی جان کی تو کچھ فکر نہ تھی بلکہ فکر تھی تو اس بات کی کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا ہوا اپنا وعدہ پورا نہ کرسکیں۔ وعدہ پورا کیے بغیر مرنا بھی ان کو گوارا نہ تھا۔ ان کی اس فکر نے ان کو کھانے پینے سے بھی روک دیا۔ تین دن تک لگاتار صبح وشام آپ اپنے وعدے کی تکمیل کے بارے میں سوچتے رہے، جسم وجان کا رشتہ برقرار رکھنے کے لئے آپ بمشکل تھوڑا بہت کھانا کھاتے اور ہر وقت اس فکر میں رہتے کہ کس طرح گستاخ رسول کو ٹھکانے لگایا جائے۔

اس بات کی خبر حضور ﷺ تک پہنچی تو آپ ﷺ نے ان کا بلایا اور فرمایا: ''اے محمد بن مسلمہ! تمہارے ساتھ کیا مسئلہ پیش آیا ہے؟ کیا یہ بات صحیح ہے کہ تم نے کھانا پینا چھوڑ دیا ہے؟'' محمد بن مسلمہ نے جواب دیا: ''ہاں! یا رسول اللہ۔'' رسول اللہ ﷺ نے وجہ پوچھی تو جواب دیا: ''اے اللہ کے رسول ﷺ! میں نے آپ ﷺ کے ساتھ ایک وعدہ کیا ہے اور سوچتا ہوں کہ کیا میں کامیابی کے ساتھ اس کو پورا کرسکوں گا؟'' اس پر نبی ﷺ نے جواب دیا: ''تم پر اپنی استطاعت اور طاقت کے مطابق بھرپور کوشش کا نا لازم ہے اور اس کوشش کا کیا نتیجہ نکلتا ہے یہ تم اللہ پر چھوڑ دو''۔

ذرا لمحہ بھر کو یہاں توقف کریں اور غور کریں کہ کیسا جاں نثارانہ جوش اور جذبہ تھا صحابہ

کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے پاس ۔۔۔۔۔کیسی شدید محبت تھی ان کو اللہ اور اس کے رسول
ﷺ کے ساتھ کہ فکر تھی تو اپنی جان کی نہیں بلکہ اس بات کی کہ وعدہ کیسے پورا کیا جائے ۔۔۔۔اور
وہ (محمد بن مسلمہ) اس بات پر متفکر تھے کہ کھانا پینا چھوٹ گیا اور وہ اس قابل نہ رہے کہ معمولات
زندگی کو معمول کے مطابق چلائیں کیونکہ ان کے لئے توہین رسالت بہت سنجیدہ معاملہ
تھا۔۔۔وہ تو ان لوگوں میں سے تھے جو یہ بھی پسند نہیں کرتے تھے کی نبی ﷺ کو ایک کانٹا بھی
چبھے اور وہ اپنے گھروں میں آرام سے بیٹھے رہیں اور آج ۔۔۔۔ نبی ﷺ کی ناموس کو کس طرح
یکے بعد دیگرے نشانہ بنایا جا رہا ہے ۔۔۔۔توہین رسالت کا وہ کون سا طریقہ ہے جو ملعون کفا
رنے چھوڑا۔۔ذرا دل پر ہاتھ رکھ کے بتائیں کہ کیا آپ کا دل تڑپ رہا ہے؟ ذرا بتائیں آپ
کتنے متفکر ہیں؟ ہم کتنے متفکر ہیں ناموس رسالت کی حفاظت اور گستاخان رسول کو انجام بد تک
پہنچانے کیلئے؟ ذرا موازنہ تو کریں اپنی فکر اور تڑپ کا صحابہؓ اور قرون اولیٰ کے مسلمانوں کو اس
معاملے میں فکر اور تڑپ سے تو جب رسول ﷺ کے بلند بانگ دعوؤں کی قلعی کھل جاتی ہے
!!۔۔اگر کوئی گستاخان رسول کو انجام بد تک پہنچانے میں سنجیدہ ہے تو اسے اصحاب رسول ﷺ کا
طریقہ کار اپنانا پڑے گا۔ان جیسا جذبہ اور تڑپ پیدا کرنے کی ضرورت ہے۔

غرض یہ کہ جب محمد بن مسلمہؓ نے حضور ﷺ سے تسلی کے کچھ کلمات سنیں تو آپ کو کچھ
اطمینان نصیب ہوا۔بعد ازاں محمد بن مسلمہ نے حضور ﷺ کو اپنے منصوبے کے حوالے سے بتایا کی
کعب بن اشرف کا قرب حاصل کرنے کے لئے انہیں مسلمانوں اور حضور ﷺ سے بیزاری کا
اظہار کرنا پڑے گا،اور ان کے خلاف بولنا پڑے گا تو آپ ﷺ نے فرمایا:''جو چاہتے ہو کہو۔''(
یعنی لڑائی کے حربے کے طور پر تم مسلمانوں کے خلاف بات کرو تو تم سے مواخذہ نہ ہو گا)۔اس
طرح حضور ﷺ سے اجازت لے کر محمد بن مسلمہؓ اور قبیلہ اوس کے انصار کا ایک چھوٹا سا گروہ
کعب بن اشرف سے ملاقات کو گیا تا کہ اس کا اعتماد حاصل کر سکیں اور اسے اپنے جال میں



پھانس سکیں۔محمد بن مسلمہ کے ساتھیوں میں ایک ابو نائلہ بھی تھے جو کہ کعب بن اشرف کے رضاعی
بھائی تھے۔جب گفتگو کا آغاز ہوا تو انہوں نے کعب کو بتلایا:''یہ شخص (محمد ﷺ) ہمارے لئے
ایک آفت اور آزمائش بن گیا ہے اور مدینہ میں اس کی موجودگی ہمارے لئے ایک مسئلہ بن گئی
ہے (معاذ اللہ) اور محض ان کی وجہ سے تمام عرب اہل مدینہ سے جنگ پر اتر آئے ہیں اور ان کو اپنا
دشمن گردانتے ہیں۔

کعب نے کہا:''میں نے تو پہلے ہی تم لوگوں کو بتایا تھا اور ابھی تو تم مزید برے وقت کا
مشاہدہ کرو گے۔'' محمد بن مسلمہ نے کہا:''خیر ہم انتظار کرنا چاہتے ہیں اور دیکھنا چاہتے ہیں کہ یہ
معاملہ کیسے اختتام پذیر ہو گا۔اے کعب اس شخص کی وجہ سے ہماری معاشی حالت بگڑ گئی ہے ہم تم
سے کچھ ادھار لینا چاہتے ہیں اور ضمانت کے طور پر ہمیں کیا چیز تمہارے حوالے کرنا ہو گی؟ کعب
نے کہا:''اپنے بچے میرے پاس چھوڑ جاؤ۔'' یہ سن کر محمد بن مسلمہ اور اس کے ساتھیوں نے کہا:
''ہم اپنے بچے تمہارے پاس چھوڑ جائیں اور پھر زندگی بھر لوگ ان کو بتایا کریں گے کہ تمہارے
والدین نے تھوڑے سے پیسوں کے لئے تمہیں گروی رکھوا دیا تھا اور یہ بات ساری زندگی ان کے
لئے عار ہو گی''۔اب کعب نے کہا:''پھر اپنی خواتین کو میرے پاس بطور ضمانت چھوڑ جاؤ۔'' محمد
بن مسلمہ اور ان کے ساتھیوں نے کہا:''ہم اپنی خواتین تمہارے پاس کیسے چھوڑ جائیں جب کہ تم
حسین مرد ہو،ہاں مگر ہم اپنے ہتھیار لا کر تمہارے پاس گروی رکھوا سکتے ہیں۔'' کعب نے یہ بات
منظور کر لی اور ہتھیار گروی رکھوا کر ادھار لینے کے لئے اگلی ملاقات کا دن طے پا گیا۔اس
طرح محمد بن مسلمہ نے ہتھیار بند ہو کر کعب بن اشرف کے ہاں آنے کی راہ ہموار کر لی۔

مقررہ روز رات گئے محمد بن مسلمہ اور ان کے ساتھی وہاں پہنچے اور اسے پکارا۔کعب کی
بیوی نے کہا کہ:''میں اس پکار میں خون کی بو سونگھ سکتی ہوں''۔کعب نے کہا:فکر مند ہونے کی
ضرورت نہیں یہ محمد بن مسلمہ ہے میرا دوست اور میرا بھائی ابو نائلہ ہے۔(اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ

ان کے درمیان زمانہ جاہلیت میں دوستانہ تعلقات تھے ) سو وہ قلعہ سے نیچے اتر گیا۔ اس سے پہلے محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ یہ طے کر چکے تھے کہ جب تم لوگ مجھے اس کا سر تھامے ہوئے دیکھو تو اس پر جھپٹ پڑو اور اپنی تلوار سے اس کے ٹکڑے کر ڈالو۔ پس جب کعب بن اشرف نیچے اترا تو انہوں نے اس سے کہا: ''کیا خیال ہے کیوں نہ شعب العجوز چل کر وہاں گپ شپ میں رات گزاریں؟'' کعب نے اس رائے کا خیر مقدم کیا اور ان کے ساتھ چل پڑا۔ اس طرح جانثاران رسول ﷺ اس قابل ہوئے کہ کعب کو اس کی محفوظ پناہ گاہ اور اس کے ہم مذہب لوگوں کے درمیان سے نکال کر وہاں سے دور شعب العجوز لے جائیں۔ کعب نے اپنے سر میں مشک یا کوئی اور خوشبو لگا رکھی تھی۔ پس جب وہ ادھر پہونچے تو محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ نے کعب سے کہا: ''اخاہ! یہ خوشبو جو تمہارے سر سے اٹھ رہی ہے کتنی پیاری ہے۔ کیا میں اسے سونگھ سکتا ہوں ؟ کعب نے کہا' ہاں سونگھ لو' سو محمد بن مسلمہ نے اس کا سر تھاما، اپنی طرف کھینچا اور سونگھا۔ تھوڑی دیر بعد آپ نے کہا: ''یہ خوشبو تو بڑی شاندار ہے۔ کیا میں اسے دوبارہ سونگھ سکتا ہوں؟ اس نے پھر اجازت دے دی تو محمد بن مسلمہ نے اس کو مضبوطی سے پکڑ لیا اور ان کے ساتھیوں نے اس ملعون پر حملہ کر دیا۔ اسی اثناء میں اس نے مدد کے لئے چلانا شروع کر دیا۔ آس پاس کے قلعوں کی روشنیاں جل اٹھیں مگر اس سے پہلے کہ کوئی کعب بن اشرف کی مدد کے لئے نکلتا محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ نے اپنا چاقو نکال کر کعب کے پیٹ میں گھونپ دیا یہاں تک کہ چاقو کا پھل اس کی ریڑھ کی ہڈی تک اتر گیا اس طرح اس کی موت کو یقینی بنا کر یہ گروہ انصار وہاں سے فرار ہو گیا۔ اس طرح محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ اور قبیلہ اوس سے تعلق رکھنے والے ان ساتھیوں نے ایک ایسے شخص کو اپنے منطقی انجام تک پہونچا کر دم لیا جس نے اللہ کے رسول ﷺ کی شان اقدس میں گستاخی کی تھی۔

## کعب کے قتل کے نتائج

شیخ الاسلام امام ابن تیمیہؒ نے اس قصہ کا تذکرہ اپنی کتاب ''الصارم المسلول علی شاتم



الرسول'' (شاتم رسول پر سونتی ہوئی تلوار) میں کیا ہے اور انہوں نے چند چیزوں کا ذکر کیا ہے جن کو ہم یہاں دہرائیں گے۔

سب سے پہلے وہ سیرت کے علماء میں سے ایک عالم واقدی کا بیان پیش کرتے ہیں:

واقدی اس واقعہ کے نتائج پر بحث کرتے ہیں کیونکہ اپنے نتائج کے اعتبار سے یہ ایک بڑا اہم واقعہ تھا اس نے مدینہ میں رہنے والے مشرکین اور یہودیوں میں ہلچل پیدا کر دی تھی۔ واقدی لکھتے ہیں کہ یہودی مشرکین کے ساتھ مل کر رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور شکایت کی کہ گزشتہ رات ان کے ایک معزز آدمی کو دھوکہ سے قتل کر دیا گیا۔ (انہوں نے قتل کے لیے غلہ کا لفظ استعمال کیا جس کا مطلب ہے کسی کو چپکے سے بے خبری میں قتل کر دینا) انہوں نے کہا کہ اس کو بغیر کسی جرم کے قتل کر دیا گیا۔

کعب بن اشرف کو کیوں قتل کیا گیا؟ یہ تھا وہ سوال جسے لے کر وہ حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے۔ کیونکہ مسلمانوں اور یہودیوں کے درمیان ایک امن معاہدہ موجود تھا معاہدے کے ہوتے ہوئے کعب کو کیوں قتل کیا گیا؟ آخر یہ واقعہ کیوں پیش آیا؟ کیا مسلمان اس معاہدے کو سبوتاژ کرنا چاہتے تھے؟ یہ تھے وہ سوالات جن کے جوابات یہود جاننا چاہتے تھے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے ان کے سوالات کے جوابات میں فرمایا: ''اگر وہ پر سکون رہتا ان لوگوں کی طرح جو اس کے ہم خیال ہیں اور اس جیسی رائے رکھتے ہیں تو وہ قتل نہ کیا جاتا۔ مگر اس نے ہمیں نقصان پہونچایا اور اپنی شاعری سے ہماری ہجو کی ہے۔ اگر تم میں سے کوئی اور بھی یہ کام کرے گا تو ہم اس کے ساتھ تلوار ہی سے نمٹیں گے''۔

ذرا حضور ﷺ کے جواب پر غور کیجئے: رسول اللہ ﷺ کہہ رہے ہیں کہ بہت سے ایسے لوگ ہیں جو مسلمانوں اور رسول ﷺ کے لیے کعب بن اشرف جیسا بغض وعناد رکھتے ہیں، سو وہ اپنے کفر کی وجہ سے قتل نہیں کیا گیا تھا نہ ہی وہ اس وجہ سے قتل کیا گیا تھا کہ وہ اللہ کے رسول ﷺ

سے نفرت کرتا تھا یا مسلمانوں سے بغض وعناد رکھتا تھا۔نہیں! یہ مرض تو بہت سے لوگوں کے دلوں میں موجود تھا جن سے کوئی تعرض نہ کیا گیا۔پس اگر وہ پرسکون رہتا جیسے کہ اس جیسے باقی لوگ رہے تو اس کو بھی قتل نہ کیا جاتا۔مگر کیونکہ اس نے زبان درازی کی اور نبی ﷺ کی ہجو بیان کی تو اس کی گردن ماردی گئی۔اور پھر آپ ﷺ نے یہودیوں پر واضح کردیا کہ اگر یہود یا مشرکین میں سے کسی نے آپ ﷺ کی شان میں گستاخی کی اور اپنے دل میں چھپے ہوئے بغض وعناد کو ظاہر کردیا تو ایسا کرنے والے سے اسی طرح نمٹا جائے گا جیسے کعب بن اشرف سے نمٹا گیا تھا۔

آپ ﷺ کے الفاظ کا مفہوم تھا:"ہمارے اور تمہارے درمیان پھر تلوار کے علاوہ اور کچھ نہ ہوگا،کوئی مذاکرات نہ ہونگے اور نہ ہی کوئی معافی ہوگی۔مفاہمت کی کوئی کوشش نہ کی جائے گی اور ہمارے اور تمہارے درمیان صرف تلوار ہوگی۔۔۔۔۔"اور یہ بات آپ ﷺ نے ان پر روز روشن کی طرح واضح کردی تھی۔پھر آپ ﷺ نے کفار کو بلایا اور ایک دستاویز پر دستخط کیے جس میں ان سب نے یہ عہد کیا کہ وہ حضور ﷺ کے خلاف نہیں بولیں گے اور اگر کوئی بولے گا تو اس کا فیصلہ تلوار کرے گی۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کہتے ہیں کہ:یہ اس بات کی دلیل ہے کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو اذیت پہونچانا ایک حجت ہے مسلمانوں کو ترغیب دلانے کے لئے کہ وہ قتل کریں ہر اس شخص کو جس نے یہ فعل کیا،چاہے ان کے مسلمانوں کے ساتھ معاہدے ہی کیوں نہ ہوں،حتی کہ وہ ذمی ہی کیوں نہ ہوں۔

ابن تیمیہ نے اپنی کتاب میں اس حکم کے خلاف اٹھنے والے اعتراضات اور شکوک کا بھی جواب دیا ہے۔انہوں نے اس قصے کو دلیل کے طور پر اعتراضات کا رد کرنے کے لیے استعمال کیا ہے۔کچھ لوگوں نے کوشش کی ہے کہ اس حدیث کے مطلب کو موڑیں اور کہیں کہ کعب کو اس لئے قتل کیا گیا کیونکہ وہ کفار کو محمد ﷺ کے خلاف لڑنے پر ابھار رہا تھا اور اسے اس کے



گستاخانہ الفاظ کی وجہ سے قتل نہیں کیا گیا۔ابن تیمیہؒ کہتے ہیں:"نہیں!وہ اپنی گستاخانہ شاعری کی بدولت قتل کیا گیا جو کہ اس کے سفر مکہ پر روانہ ہونے سے پہلے بھی موجود تھی۔سو اس کا تعلق ہرگز مکہ جانے اور وہاں ان کو مسلمانوں کے خلاف لڑائی پر ابھارنے سے نہیں بلکہ اس کے قتل کا براہ راست تعلق اس کی گستاخانہ شاعری سے ہی تھا"۔

آگے چل کر وہ لکھتے ہیں:"ابن اشرف نے جو بھی کیا وہ زبان سے تکلیف پہونچانے کی صورت میں تھا۔کفار کے مرنے پر مرثیہ نگاری اور ان کو لڑائی پر ابھارنا،مسلمانوں کو گالیاں دینا اور نبی ﷺ کی شان میں گستاخی کرنا،دین اسلام کو نیچا دکھانا اور مشرکین کے دین کو ترجیح دینا،یہ سب کچھ زبان سے نکلے ہوئے الفاظ تھے۔اس نے جسمانی طور پر مسلمانوں کے خلاف کوئی لڑائی شروع نہیں کردی تھی۔جو کچھ اس نے کہا وہ یہ تھا کہ اس نے اہل ایمان کو اپنی زبان سے تکلیف پہونچائی اور یہ ایک حجت ہے ہر اس شخص کے خلاف جو ان معاملات میں بحث ومباحثہ کرتا ہے اور یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ ہر اس شخص کا خون جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو اذیت دیتا ہے شاعری اور گستاخی کے ذریعے سے،کسی بھی صورت میں محفوظ نہیں ہے۔"

یہ تھا کعب بن اشرف کا قصہ جسے قبیلہ اوس کے چند جانبازوں نے جہنم واصل کردیا تھا۔

## ابورافع کا قتل

حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ کے بیٹے کہتے ہیں:"اوس اور خزرج رسول اللہ ﷺ کے حضور آپس میں دو گھوڑوں کی طرح مقابلہ کیا کرتے تھے۔جب کبھی ان میں سے کوئی ایک قبیلہ کوئی ایسا کام کرتا جس سے رسول اللہ ﷺ خوش ہوتے تو دوسرا اس پر سبقت حاصل کرنے کی کوشش کرتا تھا۔

سو اب اہل خزرج جمع ہوئے اور انہوں نے باہم کہا کہ:"اوس کے لوگ رسول اللہ ﷺ کے دشمنوں میں سے ایک کو قتل کرنے میں کامیاب ہوئے ہیں،ہمیں بھی اب کچھ ایسا ہی کرنا

پڑے گا تا کہ ہم سے بھی نبی ﷺ خوش ہوں۔ پس کعب بن اشرف کے بعد کون نبی ﷺ کا بدتر دشمن ہے؟ اس بات پر غور خوض کے بعد وہ اس نتیجے پر پہونچے کہ وہ بدترین دشمن ابو رافع ہے۔ انہوں نے اپنا منصوبہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے پیش کیا اور کہا کہ وہ ابو رافع کے ساتھ بھی ویسا ہی سلوک کرنا چاہتے ہیں، رسول اللہ ﷺ نے ان کا منصوبہ منظور کر لیا اور آگے بڑھ کر یہ کام انجام دینے کو کہا۔

پس خزرج کے کچھ لوگوں نے مل کر منصوبہ بندی کی اور پھر وہ ابو رافع کے قتل کے لیے نکل کھڑے ہوئے، رات کے اندھیرے میں عبداللہ بن عتیقؓ دھوکے سے قلعے میں داخل ہونے میں کامیاب ہو گئے اور ابو رافع کے کمرے کی چابی حاصل کر لی۔ پھر وہ ابو رافع کے کمرے میں داخل ہو گئے مگر ابو رافع کو دیکھ نہ پائے، کیونکہ کمرے میں تاریکی چھائی ہوئی تھی۔ یہ جاننے کے لیے کہ گستاخ رسول ابو رافع کمرے میں کس سمت میں موجود ہے، انہوں نے ابو رافع کو پکارا۔

ذرا تصور تو کریں کہ آپ ایک شخص کو قتل کرنے کے ارادے سے نکلے اور نصف شب کے وقت اس کے کمرے میں گھس کر اسے پکار رہے ہیں۔۔۔۔! جبکہ آپ کو معلوم بھی نہیں کہ وہ کس طرف ہے؟ کس قدر خطرناک اقدام ہے یہ! یقیناً حضرت عبداللہ بن عتیقؓ بھی اس بات سے واقف تھے، لیکن ان کے نزدیک نبی ﷺ کی حرمت ان کی جان سے زیادہ قیمتی تھی۔ وہ اپنی جان سے کہیں زیادہ اپنے مقصد کو محبوب رکھتے تھے، کیونکہ وہ اس حقیقت سے بخوبی واقف تھے کہ اصل اور دائمی زندگی تو آخرت کی زندگی ہے اور سب سے قیمتی تو بس اللہ اور اس کے رسول کی خوشنودی ہی ہے۔ وہ جانتے تھے کہ اللہ نے مومنین سے ان کی جانیں اور ان کے مال جنت کے بدلے خرید لئے ہیں۔ پس وہ اپنی جان کو حقیقی مالک کی طرف لوٹانے سے بھلا کیوں گھبراتے۔۔۔۔!

وہ سیدھا آگے بڑھے اور پکارا: ''ابو رافع تم کدھر ہو؟'' عبداللہ بن عتیقؓ کہتے ہیں کہ جب ملعون ابو رافع نے جواب دیا تو میں نے آواز کی سمت میں وار کیا جو اس کو لگا مگر اس ایک



ضرب سے وہ مرا نہیں اور مدد کے لیے پکارنے لگا۔ اب عبداللہ بن عتیقؓ جن کی قوت فیصلہ یقیناً قابل تعریف تھی، انہوں نے فوراً پینترا بدلا، پھر واپس آئے اور آواز بدل کر ایسے بولے جیسے کوئی مددگار ہو اور کہا: ''اے ابو رافع کیا تمہیں کسی چیز کی ضرورت ہے؟'' جواباً ابو رافع نے کہا: ''افسوس ہے تمہاری ماں پر یہاں پر کوئی ہے جو مجھے قتل کرنے کی کوشش کر رہا ہے'' عبداللہ بن عتیقؓ کہتے ہیں: ''میں نے پھر آواز کی سمت کا اندازہ کر کے وار کیا لیکن اس بار بھی وار زیادہ کارگر ثابت نہ ہو سکا اور وہ پھر مدد کے لیے چلایا'' اب کی بار عبداللہ بن عتیقؓ نے پھر اپنی جگہ تبدیل کی اور آواز بدل کر بولے اور پھر ابو رافع کے پاس آئے۔ اس دفعہ ابو رافع پہلے ہی پشت کے بل گرا ہوا تھا کیونکہ اس سے پہلے وہ دو ضربیں کھا چکا تھا۔ عبداللہ بن عتیقؓ کہتے ہیں: ''میں نے اس کے پیٹ میں اپنی تلوار گھونپ دی اور اسے اندر کی طرف دباتا ہی چلا گیا یہاں تک کہ میں نے ریڑھ کی ہڈی ٹوٹنے کی آواز سن لی'' ریڑھ کی ہڈی ٹوٹنے کا مطلب یہ تھا کہ تلوار اس کے پیٹ کے پار ہو گئی اور اس کی زندگی اختتام پذیر ہو گئی۔

دیکھئے! صحابہ کرامؓ کیسے اپنا کام پورا کرنا چاہتے تھے! انہوں نے اپنی ٹانگ تڑوالی اور دشمن خدا کی ریڑھ کی ہڈی توڑ ڈالی، لیکن پھر بھی وہ پیچھے رہ کر انتظار کرنا چاہتے تھے۔۔۔۔!

فجر کے وقت یہ خبر پھیل گئی کہ ابو رافع، حجاز کا مشہور تاجر قتل کیا جا چکا ہے۔ عبداللہ بن عتیقؓ نے کیا کہا؟ یہ کہ ہم اس دہشت گردی کی مزمت کرتے ہیں؟ اس شخص کو نقصان نہیں پہنچانا چاہئے تھا، یہ ایک غیر اسلامی کام ہے وغیرہ وغیرہ؟ نہیں! بلکہ انہوں نے کہا: ''جب میں نے ابو رافع کے قتل کی خبر سنی، جب میں نے وہ اعلان سنا، میں قسم کھاتا ہوں کہ ان الفاظ سے زیادہ میرے کانوں کے لیے کوئی شیریں الفاظ نہ تھے۔ میں نے اپنی زندگی میں کبھی ان الفاظ سے زیادہ میٹھے الفاظ نہیں سنے۔'' یہ ہے ان کا قول! اس طرح وہ اللہ کے رسول ﷺ سے محبت کرتے تھے۔ پھر وہ جلدی سے مدینہ کی طرف گئے اور جب رسول اللہ ﷺ نے انہیں دیکھا تو فرمایا:

"أفلح الوجوه" تمہارا چہرہ کامیاب ہو۔

انہوں نے جواباً رسول اللہ ﷺ سے کہا: آپ کا چہرہ کامیاب ہو، اے اللہ کے رسول (ﷺ) وہ خوش تھے اور رسول اللہ ﷺ بھی خوش تھے۔

## ابن خطل کا قتل

تیسری مثال فتح مکہ کی ہے۔ رسول اللہ ﷺ چاہتے تھے کہ یہ مقدس شہر بغیر کسی خون خرابے کے فتح ہو اور ان کا لشکر امن کے پروانے کے ساتھ شہر میں داخل ہو۔ وہ عاجزی کے ساتھ، اللہ کے حضور سجدہ کرتے ہوئے اور اس کا شکر کرتے ہوئے مکہ میں داخل ہوئے۔ نہ کوئی جشن ہوا نہ گانے بجائے گئے، نہ کوئی قتل و غارت گری ہوئی، چہار جانب امن ہی امن تھا، اور یہ اعلان عام کر دیا تھا کہ: "اذھبوا فانتم طلقاء" جاؤ تم سب آزاد ہو۔

ہاں البتہ ایک فہرست ان لوگوں کے ناموں پر مشتمل تھی، جن کے بارے میں فرمایا کہ: "اگرچہ انہیں کعبہ کے غلاف سے لپٹا ہوا پاؤ تب بھی انہیں قتل کر دو" پوری دنیا میں سب سے زیادہ قابل احترام جگہ مکہ کو سمجھا جاتا تھا اور وہاں بھی خانہ کعبہ سب سے زیادہ محترم جگہ تھی، اگر کوئی حرم میں ہوتا تو چاہے وہ جانی دشمن ہی کیوں نہ ہو اسے چھوڑ دیتے تھے۔ جاہلیت کے زمانے میں بھی مشرکین کا یہی دستور تھا۔ لیکن رحمۃ للعالمین ﷺ نے فرمایا: "فاقتلوهم وان كانوا معلقين على استار الكعبة" ان کو قتل کر دو چاہے وہ خانہ کعبہ کے غلاف سے لپٹے ہوئے ہوں۔

یہ لوگ کون تھے جن کے بارے میں اتنے سخت احکامات دیئے گئے؟

اس فہرست میں چند نام تھے اور انہی میں عبداللہ بن خطل، اس کی دو گانے والی لونڈیوں اور ابولہب کی لونڈی سارہ کا نام شامل تھا۔ عبداللہ بن خطل کی یہ لونڈیاں رسول اللہ ﷺ کے خلاف اشعار پڑھا کرتی تھیں اور مکہ میں آپ ﷺ کے خلاف گانے کی محفلیں سجایا کرتی تھیں۔

سب سے پہلے عبداللہ بن خطل کا ذکر کرتے ہیں، وہ کعبہ کے غلاف کو تھامے کھڑا تھا



کہ ایک صحابیؓ نے اس پر حملہ کر کے اسے اپنے انجام تک پہنچا دیا۔

اب ان خواتین کے دلچسپ ماجرے کو دیکھتے ہیں۔ پہلی بات میرے عزیز بھائیوں اور بہنوں! آپ سب جانتے ہی ہیں کہ عورتوں کو مارنا جائز نہیں۔ آپ ﷺ نے عورتوں کو مارنے سے منع فرمایا ہے لیکن ان دونوں کا نام خصوصی طور پر لیا کہ ان کو قتل کر دو۔!

دوسری بات ہم جانتے ہیں کہ اگر خواتین مسلمانوں کے خلاف کسی فوج میں شامل ہوں تو انہیں قتل کیا جا سکتا ہے۔ لیکن یہ عورتیں لڑ نہیں رہی تھیں، نہ ہی انہوں نے کسی جنگ میں باقاعدہ حصہ لیا تھا۔ بلکہ انہوں نے تو مکمل طور پر ہتھیار ڈالے ہوئے تھے۔

تیسری بات یہ کہ رسول اللہ ﷺ نے مکہ کے تمام لوگوں کو امن اور تحفظ دیا لیکن ان کو مستثنیٰ رکھا۔ اس پر مزید یہ کہ یہ تینوں آزاد عورتیں بھی نہیں تھیں۔ اور اسلامی حدود اور قوانین میں آزادی بہت اہم کردار ادا کرتی ہے اور غلاموں کی سزا ہلکی ہوتی ہے۔ یہ آپ ﷺ کے خلاف اشعار کہنے میں آزاد نہیں تھیں، ان کے مالک عبداللہ بن خطل اور ابولہب ان کو ایسا کرنے پر مجبور کرتے تھے۔ اس کے باوجود بھی ان لوگوں کے لیے سب سے مختلف حکم دیا گیا کہ ان کو ہر حال میں قتل کیا جائے۔

## توہین رسالت سب سے بڑا جرم ہے

ابن تیمیہؒ اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں: "یہ اس بات کا بالکل واضح ثبوت ہے کہ سب سے بڑا جرم رسول اللہ ﷺ کی توہین کرنا ہے۔ کیونکہ ان سب باتوں کے باوجود کہ آپ ﷺ نے مکہ کے لوگوں کو امن دیا تھا، یہ خواتین تھیں، لڑائی میں بھی شریک نہیں تھیں، اور لونڈیاں تھیں، آپ ﷺ نے سزا کے لیے علیحدہ سے ان کا نام لیا۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ جرم کتنا سنگین ہے۔۔۔!!

اس کے علاوہ ایک اور شخص الحویرث بن نقیز تھا جس کا نام اس فہرست میں موجود تھا۔ وہ بھی

اپنی زبان سے نبی ﷺ کو ایذا پہنچایا کرتا تھا۔ فتح مکہ کے وقت وہ اپنے گھر میں چھپ کر بیٹھا تھا کہ حضرت علیؓ اس کو تلاش کرتے ہوئے اس کے گھر پہنچ گئے۔ لوگوں نے ان کو بتایا کہ وہ یہاں موجود نہیں ہے بلکہ بدیحہ یعنی مکہ سے باہر چلا گیا ہے۔ اس کے بعد انہوں نے حویرث کو بھی خبردار کیا کہ علیؓ تمہیں ڈھونڈتے ہوئے یہاں آئے تھے۔ علیؓ جا کر گھر کے عقب میں چھپ کر بیٹھ گئے۔ جب حویرث کسی دوسرے گھر کی طرف بھاگنے کے لیے نکلا تو علیؓ نے اس پر حملہ کر کے اس کا قلع قمع کر دیا۔

اسی طرح کی ایک اور مثال کعب بن زہیر کی ہے۔ وہ خود بھی شاعر تھا، اس کا بھائی بھی شاعر تھا اور اس کا باپ زہیر بن ابی سلمہ بہت مشہور شاعر تھا۔ وہ ان شعراء میں سے تھا جن کی شاعری کعبہ کی دیوار پر لگائی جاتی تھی۔ یہ عربوں کے ہاں دستور تھا کہ شاعری کے بہترین نمونوں کو وہ کعبہ کی دیوار پر لگا دیا کرتے تھے۔ زہیر کے دونوں بیٹے کعب اور بوجیر شاعر تھے۔ بوجیر مسلمان تھے جبکہ کعب کافر تھا اور رسول اللہ ﷺ کے خلاف اشعار پڑھا کرتا تھا۔ جب مسلمان مکہ میں داخل ہوئے بوجیر نے اپنے بھائی کو خط لکھا کہ رسول اللہ ﷺ مکہ کے ان لوگوں کو ختم کر رہے ہیں جنہوں نے آپ ﷺ کے خلاف شاعری کی ہے۔ کعب اس وقت مکہ میں موجود نہیں تھا، تاہم اس کے بھائی نے اسے قبل از وقت خبردار کر دیا کہ آپ ﷺ نے ان سب لوگوں کو قتل کرنے کا حکم دیا ہے جنہوں نے آپ ﷺ کی شان میں گستاخانہ الفاظ کہے ہیں۔ اور جو لوگ بچ گئے ہیں مثلاً عبداللہ بن زبریہ اور مغیرہ بن ابی وہب وہ بھی بھاگنے کی کوشش کر رہے ہیں کیونکہ ایسے تمام لوگوں کے قتل کا حکم دیا جا چکا ہے۔

یہ جرم کی سنگینی کی ایک مثال تھی۔

## جب گستاخ رسول کی التجائیں بیکار گئیں

رسول اللہ ﷺ تو انتہائی رحم دل تھے اور اپنے دشمنوں کو معاف کر دیا کرتے تھے۔ لیکن اس معاملے میں آپ ﷺ کا رویہ مختلف تھا۔



اس کے بعد ہمارے سامنے عقبہ بن ابی معیط اور نضر بن حارث کا واقعہ آتا ہے۔ غزوہ بدر میں قریش کے ستر مشرک قیدی بنے۔ آپ ﷺ نے حکم دیا کہ تمام قیدیوں کو ان کے سامنے پیش کیا جائے تاکہ فرداً فرداً ان سے بات کی جا سکے۔ انہی قیدیوں میں نضر بن حارث بھی شامل تھا۔ آپ ﷺ اس کو بہت غور سے دیکھ رہے تھے۔ نضر بن حارث نے یہ دیکھ کر اپنے ساتھ والے آدمی سے کہا: ”سنو مجھے قتل کر دیا جائے گا، میں رسول اللہ ﷺ کی آنکھوں میں اپنی موت دیکھ رہا ہوں۔“

وہ شخص بولا: ”نہیں تم ایسے ہی بول رہے ہو، تمہیں کچھ نہیں ہوگا، تمہیں دراصل ڈر لگا ہوا ہے۔“

نضر نے کہا: ”نہیں میں صحیح کہہ رہا ہوں، میں نے رسول اللہ ﷺ کی آنکھوا میں اپنی موت دیکھی ہے۔“

پھر نضر بن حارث نے مصعب بن عمیرؓ کو بلایا جو اس کے رشتہ دار تھے اور ان سے کہا: ”رسول اللہ ﷺ کے پاس جا کر ان سے کہو کہ میرے ساتھ بھی باقی لوگوں والا معاملہ کریں، اور مجھ سے بھی اسی طرح برتاؤ کریں جس طرح میری قوم کے دیگر لوگوں سے کیا، اگر وہ ان کو مارنے کا ارادہ رکھتے ہیں تو مجھے بھی مار دیں اور اگر ان کو معاف کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں تو مجھے بھی معاف کر دیں۔“

مصعب بن عمیرؓ نے جواب دیا: ”تم وہ ہو جس نے رسول اللہ ﷺ کے بارے میں بہت کچھ کہا ہے اور تم تو وہ شخص ہو جو اللہ کی کتاب کے خلاف باتیں بنایا کرتے تھے!۔

نضر بن حارث رسول اللہ ﷺ کے ساتھ مقابلے کے لیے ان کے قریب حلقے بنا لیا کرتا تھا، وہ ایران جا کر قصے کہانیاں سیکھ کر آیا اور واپس آ کر مشرکین سے کہتا: محمد ﷺ تمہیں قصے ہی تو سنا رہے ہیں میرے پاس ان سے بہتر قصے ہیں، آؤ آ کر میرے قصے سنو!

اس نے مصعبؓ سے دوبارہ التجا کی کہ میرے لیے رسول اللہ ﷺ سے بات کرو۔ مصعب

بن عمیرؓ بولے: کیا تم وہی نہیں ہو جو رسول اللہ ﷺ کے اصحاب کو اذیتیں دیا کرتے تھے؟

بعد ازاں رسول اللہ ﷺ نے نضر بن حارث کو بلایا اور حضرت علی بن ابی طالب کو اس کا سر قلم کرنے کا حکم دیا۔ یوں اس کے ساتھ تمام قیدیوں سے الگ سلوک کیا گیا۔ اس وقت مسلمان مدینہ واپس جا رہے تھے۔ ایک خاص مقام پر پہونچ کر نضر بن حارث کو قتل کیا گیا۔ جب ذرا اور آگے گئے تو آپ ﷺ نے عقبہ بن ابی معیط کو قتل کرنے کا حکم دیا۔

عقبہ بولا ہائے میری بربادی! صرف مجھے ہی کیوں قتل کیا جا رہا ہے؟ میرے ساتھ یہا [illegible] لوگ ہیں ان سب نے تمہارے ساتھ جنگ کی ہے، یہ سب قریش میرے ہی قبیلہ کے لوگ ہیں تو پھر صرف مجھے ہی قتل کیوں کیا جا رہا ہے؟

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "لعداوتک للہ ورسولہ" اللہ اور اس کے رسول سے تمہاری عداوت کی وجہ سے۔

اس نے کہا اے محمد (ﷺ) میرے ساتھ باقی قبیلہ والوں کی طرح ہی برتاؤ کیجیے۔ اگر ان کو قتل کریں تو مجھے بھی قتل کریں اور اگر انہیں چھوڑ دیں تو مجھے بھی چھوڑ دیں، اگر ان سے فدیہ لیں تو مجھ سے جو چاہیں لیں۔ اے محمد (ﷺ) میرے بچوں کا خیال کون رکھے گا۔

آپ ﷺ نے فرمایا: "تم کتنے برے آدمی تھے۔ واللہ میں نے تم سے بڑھ کر اللہ، اس کی کتاب اور اس کے رسول کا انکاری نہیں دیکھا، تم نے اللہ کے نبی ﷺ کو ایذا دی، میں اللہ کی تعریف بیان کرتا ہوں جس نے تمہیں مارا اور تمہاری موت دکھا کر میری آنکھیں ٹھنڈی کیں۔

یہ بالکل واضح بات ہے کہ آپ ﷺ ان لوگوں کے ساتھ بہت مختلف طریقہ سے پیش آئے۔

## نابینا صحابی نے گستاخ لونڈی کو قتل کر دیا

اس کے علاوہ ایک نابینا صحابیؓ کا واقعہ ہے جن کے پاس ایک لونڈی ام ولد تھی۔ اس سے دو بچے تھے۔ یہ عورت رسول اللہ ﷺ کی شان میں گستاخی کرتی تھی۔ وہ نابینا صحابیؓ اس کو منع



کرتے لیکن وہ پھر بھی باز نہ آتی۔ ایک رات وہ آپ ﷺ کو برا بھلا کہہ رہی تھی کہ اس صحابیؓ نے خنجر لے کر اس کے پیٹ میں گھونپ دیا اور اسے قتل کر دیا۔ صبح جب رسول اللہ ﷺ تک یہ خبر پہنچی تو آپ ﷺ نے لوگوں کو جمع کیا اور فرمایا: "میں اللہ کا نام لے کر کہتا ہوں کہ جس نے یہ کام کیا وہ کھڑا ہو جائے"۔

چنانچہ وہ نابینا صحابیؓ کھڑے ہوئے اور آپ ﷺ کے سامنے آ کر بیٹھ گئے۔ انہوں نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول ﷺ! میں نے اسے قتل کیا ہے، وہ آپ ﷺ کی توہین کرتی تھی اور منع کرنے پر رکتی نہیں تھی، میرے پاس اس سے دو بچے ہیں جو موتیوں کی طرح ہیں اور میری ذات کے لیے وہ بہت رحم دل تھی لیکن جب رات کو اس نے آپ ﷺ کو برا بھلا کہنا شروع کیا تو میں نے خنجر لے کر اسے قتل کر دیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا گواہ رہو اس کا خون رائیگاں ہو گیا ہے۔ یعنی اس کا کوئی خون بہا نہیں اور اس کے قاتل کے لیے کوئی سزا نہیں ہوگی۔

ذرا اس صحابیؓ کے الفاظ پر غور کریں، ان کے دو بچے تھے اور وہ انہیں موتیوں سے تشبیہ دے رہے تھے اور انہوں نے کہا کہ وہ عورت میرے لیے بہت رحم دل تھی، وہ نابینا تھے جنہیں ایسی رحم دل عورت کی ضرورت بھی تھی جو ان کے ساتھ حسن سلوک کرتی تھی، لیکن ہمیں رسول اللہ ﷺ سے اپنی ذات سے بڑھ کر محبت ہونی چاہیے، اپنے گھر والوں سے بڑھ کر، دنیا کی ہر چیز سے بڑھ کر رسول اللہ ﷺ سے محبت ہونی چاہیے اسی لیے انہوں نے اس کو قتل کر دیا۔ صرف اور صرف رسول اللہ ﷺ کی خاطر، ان کی محبت میں۔ درحقیقت ہر مسلمان کو آپ ﷺ کے معاملے میں اسی طرح ہونا چاہیے۔

نیز آپ ﷺ نے اس فعل کی مذمت نہیں کی بلکہ اسے پسند کیا اور فرمایا: "گواہ رہو، اس کا خون رائیگاں ہو گیا ہے۔"

اسی طرح کی ایک اور صورتحال تب پیش آئی جب ایک صحابیؓ نے اپنے قبیلے کی کسی

عورت کو قتل کر دیا، اس پر رسول اللہ ﷺ کا ردعمل کیا تھا؟ کیا انہوں نے اسے سزا دی؟ نہیں! بلکہ فرمایا: ''اس پر تو دو بکریاں بھی آپس میں سینگ نہیں ماریں گی''۔

ہم اس واقعہ کو تفصیل سے دیکھتے ہیں۔ علامہ واقدیؒ نے اس واقعہ کا تذکرہ اپنی کتاب میں کیا ہے۔

## گستاخ عورت کا قتل

اس عورت کا نام اسماء بنت مروان تھا۔ اس کا تعلق انصار سے تھا اور وہ بہت عمدہ شاعری کیا کرتی تھی۔ لیکن وہ آپ ﷺ کی شان میں گستاخی کیا کرتی تھی اور اسلام کے خلاف باتیں بنا کر لوگوں میں فتنہ پھیلانے کی کوشش کرتی تھی۔ اس طرح کی باتیں کرتی تھی کہ یہ شخص یعنی محمد (ﷺ) ہمارے قبیلے کا نہیں ہے پھر کیوں ہم اس کی میزبانی کر رہے ہیں اور اس کی وجہ سے اپنے آپ کو مصیبت میں ڈال رہے ہیں، کیوں اس کو اپنے درمیان میں رہنے دے رہے ہیں، اس کو یہاں سے نکال دو!

انصار نے رسول اللہ ﷺ کی ہجرت کی وجہ سے بہت سی مشکلات برداشت کی تھیں۔ معاشی طور پر انہیں نقصان ہوا، ان کے بہت سارے لوگ مارے گئے، ان کے شہر کا محاصرہ کر لیا گیا، لیکن یہ سب کچھ وہ اللہ کی خاطر برداشت کر رہے تھے اور اسی لیے انہیں انصار کہا جاتا ہے یعنی وہ کہ جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کی نصرت (مدد) کی۔

عمیرؓ بن عدی اس عورت کے گھرانے کے نابینا فرد تھے۔ انہوں نے کہا: ''اللہ کی قسم! رسول اللہ ﷺ کے مدینہ لوٹنے کے بعد میں اسے قتل کر دونگا۔ (آپ ﷺ اس دوران بدر میں تھے) محمد ﷺ کے واپس آنے کے بعد عمیرؓ بن عدی آدھی رات میں اس کے گھر گئے اور سیدھا اس کے کمرے تک پہنچ گئے وہ اپنے بچوں کے درمیان سو رہی تھی اور ان میں سے ایک اپنی ماں کا دودھ پی رہا تھا، انہوں نے محسوس کیا کہ عورت نے بچے کو پکڑا ہوا ہے تو اس بچے کو اٹھا کر الگ رکھ



دیا اور اپنی تلوار سے اس کے سینے پر وار کر کے اس کا خاتمہ کر دیا۔

## گستاخ رسول کے قتل پر تو دو بکریاں بھی اپنے سینگ نہیں ٹکرائیں گی

اس کے بعد انہوں نے فجر کی نماز آپ ﷺ کے ہمراہ پڑھی۔ جب آپ ﷺ نے نماز ختم کر لی تو عمیرؓ کی طرف دیکھ کر فرمایا: ''کیا تم نے مروان کی بیٹی کو قتل کیا ہے؟ جواباً عرض کیا: جی ہاں یا رسول اللہ ﷺ! میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں۔

عمیرؓ بن عدی کو یہ خدشہ تھا کہ کہیں میں نے کچھ غلط نہ کر دیا ہو، مجھے پہلے آپ ﷺ سے اجازت لے لینی چاہئے تھی، کیونکہ آپ ﷺ اولی الامر تھے۔ چنانچہ انہوں نے آپ ﷺ سے پوچھا: یا رسول اللہ ﷺ میں نے کچھ غلط تو نہیں کیا؟

اس پر آپ ﷺ کا جواب کیا تھا؟ کیا انہوں نے یہ کہا کہ ہاں اجازت لینی چاہئے تھی یا نہیں تم نے بہت غلط کیا؟ نہیں! بلکہ فرمایا: ''لا ينتطع فيها عنزان'' اس پر دو بکریاں بھی آپس میں سینگ نہیں ماریں گی۔

یعنی یہ معاملہ اتنا واضح ہے کہ دو بکریوں کے درمیان بھی اس پر اختلاف نہیں ہوگا، جانوروں کی رائے بھی اس پر ایک دوسرے سے مختلف نہیں ہوگی۔ اور اب سبحان اللہ! ہم دیکھتے ہیں کہ اس معاملے میں اختلاف رائے پایا جاتا ہے۔ آپ ﷺ کہہ رہے ہیں کہ یہ بات تو جانوروں کی سمجھ میں بھی آتی ہے! وہ بھی اس پر نہیں جھگڑیں گے تو آخر ایسا کیوں ہے کہ اچھے خاصے سمجھدار لوگ اس پر اختلاف کر رہے ہیں۔ اتنی صاف اور سیدھی بات میں اختلاف کیونکر ہو سکتا ہے حالانکہ اس پر علماء کا اجماع ہے، جو ہم آگے چل کر بیان کریں گے ان شاء اللہ۔

## قاتل کے لئے رسول اللہ ﷺ کی بشارت

اس کے بعد آپ ﷺ نے ارد گرد بیٹھے لوگوں کو دیکھ کر فرمایا: ''اذا احببتم ان تنظروا الی رجل نصر اللہ ورسوله بالغیب فانظروا الی عمیر بن عدی'' اگر تم ایک ایسے

شخص کو دیکھنا چاہتے ہو جس نے اللہ اور اس کے رسول کی غیب میں مدد و نصرت کی ہو تو عمیر بن اعدی کو دیکھ لو''۔

عمر بن خطابؓ بولے: ''اس نابینا شخص کو دیکھو جو رات کو اللہ کی اطاعت میں نکلا۔''

اس پر آپ ﷺ نے فرمایا: ''لا تقل الاعمی ولکنه بصیر'' اس کو نابینا نہ کہو اس کے پاس تو بصارت ہے۔''

افسوس! آج بہت سے لوگ اندھے ہیں، بہت سے لوگ اندھے ہیں۔

جب عمیرؓ واپس پلٹے تو اس عورت کے بچے اپنے قبیلے کے کچھ لوگوں کے ساتھ مل کر اسے دفنا رہے تھے۔ وہ ان کے پاس آ کر ان کو دھمکانے لگے ''اے عمیر تم نے اس کو مارا ہے'' ذہن میں رکھیں یہ انتہائی جنگجو قسم کے لوگ تھے، اوس اور خزرج نے اپنی آنکھیں ہی جنگوں میں کھولی تھیں۔

عمیرؓ نے جواب دیا: ''ہاں، تم سب مقابلہ کے لیے آ جاؤ! اگر تم میں سے کوئی اس جیسی بات کرے گا تو میں تم سب سے بھی لڑوں گا یہاں تک کہ تمہیں ختم کر دوں یا خود ختم ہو جاؤں۔''

اس عمل کا نتیجہ کیا نکلا؟ کیا لوگ اسلام سے دور بھاگ گئے؟ کیونکہ یہ تو ہجرت کے فورا بعد کا واقعہ ہے۔ غزوہ بدر کے فوراً بعد یہ واقعہ پیش آیا جبکہ تمام انصار مسلمان نہیں ہوئے تھے۔ اس طرح کے فعل سے تو لوگوں کو اسلام سے دور ہو جانا چاہیے تھا نا! لیکن ہوا کیا۔۔۔۔؟ علامہ واقدیؒ کے مطابق اس کے بعد ان لوگوں میں اسلام رائج ہو گیا، کیونکہ جو لوگ مسلمان ہو چکے تھے اور اپنی قوم کے لوگوں کی وجہ سے اسے چھپائے بیٹھے تھے، جب انہوں نے اسلام کی یہ قوت اور شان دیکھی تو اپنے ایمان کو ظاہر کرنا شروع کر دیا۔

## گستاخ رسول کے قتل کے لئے حاکم وقت کی اجازت کی ضرورت نہیں

اس واقعہ اور اس سے پہلے والے واقعہ سے ہم کیا سیکھ سکتے ہیں؟



ایک بات جو ملتی ہے وہ اجازت کے حوالے سے، کیونکہ آج کل حاکم وقت سے اجازت لینے کی بات بہت ہو رہی ہے اور یہ ایک بہت اہم مسئلہ ہے۔

میں آپ سے ایک سوال کرتا ہوں کہ اگر کوئی آپ کے گھر پر کوئی حملہ کرے اور آپ کو مارنا چاہے تو اس کے بارے میں رسول اللہ ﷺ کا کیا ارشاد ہے؟ حدیث میں آتا ہے کہ: ''جو اپنے مال کی حفاظت کرتے ہوئے مرے وہ شہید ہے، جو اپنی جان کی حفاظت کرتے ہوئے مرے وہ شہید ہے، جو اپنے ایمان کی حفاظت کرتے ہوئے مرے وہ شہید ہے، جو اپنے اہل وعیال کی حفاظت کرتے ہوئے مرے وہ شہید ہے۔'' (ابو داؤد، ترمذی) یقیناً آپ سب اس حدیث سے واقف ہوں گے۔ اب اگر کوئی شخص آپ کے گھر آ جاتا ہے اور آپ کے سر پر پستول لے کر کھڑا ہے، اور آپ کو قتل کرنے لگا ہے اور آپ چاہتے ہیں کہ اس سے اپنا دفاع کریں جسے اسلامی فقہ میں دفع الصائل کہتے ہیں، تو کیا آپ کو حاکم وقت سے اجازت لینے کی ضرورت ہو گی؟

وہ آپ رر پستول تانے کھڑا ہے اور آپ صدارتی محل میں یا بادشاہ کے محل میں فون کرتے ہیں، اس کے سیکڑوں سیکریٹریوں سے گزرنے کے بعد بالآخر اس تک رسائی ہوتی ہے اور آپ پوچھتے ہیں: براہ مہربانی میں اپنا دفاع کر سکتا ہوں؟ یہاں کوئی مجھے مارنے کی کوشش کر رہا ہے۔ اس کی کوئی تک نہیں بنتی۔ اگر آپ کو اپنے دفاع کے لیے حاکم وقت سے اجازت کی ضرورت نہیں ہے تو کیا رسول اللہ ﷺ کے دفاع کے لیے امام سے اجازت لینی پڑے گی؟

اس شخص نے جس نے بنی خطمہ کی عورت کو جا کر قتل کیا تھا، کیا اس نے رسول اللہ ﷺ سے اجازت لی تھی؟ جبکہ آپ ﷺ وہاں موجود تھے۔ نہیں! اور کیا ان نابینا صحابیؓ نے اجازت لی تھی؟ جنہوں نے اپنے بچوں کی ماں کو مارا تھا؟ نہیں! انہوں نے اپنا کام کر لیا اور آپ ﷺ نے ان کے عمل کو پسند کیا اور فرمایا اس پر تو دو بکریاں بھی آپس میں سینگ نہیں ماریں گی!

لہٰذا امام سے اجازت لینے کا یہ مسئلہ کوئی حیثیت نہیں رکھتا، آپ ﷺ کا منصب اور شان اس

سے بہت اونچا ہے۔ آپ ﷺ ہر امام سے بڑھ کر ہیں، آپ ﷺ کے معاملے میں کسی حاکم کی اجازت کی ضرورت نہیں ہے! کسی حاکم کا اتنا مرتبہ نہیں کہ وہ اس معاملہ میں اپنی کوئی بات کہے۔

میرے عزیز بھائیوں اور بہنوں! یہ یاد رکھیے کہ ہم کس کی بات کر رہے ہیں، ہم رسول اللہ ﷺ کی بات کر رہے ہیں، وہ جن کا مرتبہ بہت بلند ہے۔ رسول اللہ ﷺ کے ناموس کے دفاع کے لئے کسی کی اجازت کی ضرورت نہیں ہے۔ آپ ﷺ تو وہ ہیں جن پر اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں۔ آپ ﷺ بہت خاص ہیں اور یہ بات واضح ہونی چاہیے کہ آپ ﷺ کی ذات اقدس سب سے الگ ہے اور ان کے لیے خاص احکام ہیں۔ یہ اجازت کے اصول ان کی ذات کے لئے نہیں ہیں۔

پھر ایک اور شاعر کا واقعہ ہے جس کا تعلق بنو بکر کے قبیلے سے تھا۔ بنو بکر قریش کے حلیف تھے اور ان کا یہ شاعر رسول اللہ ﷺ کے خلاف اشعار کہتا تھا۔ ایک دوسرا قبیلہ بنوخزاعہ کا بھی تھا یہ بھی مشرکین تھے لیکن صلح حدیبیہ کی رو سے یہ مسلمانوں کے حلیف تھے۔ قبیلہ خزاعہ کے ایک نوجوان نے اس شاعر کے سر پر حملہ کر دیا جس سے وہ مرا تو نہیں البتہ زخمی ہو گیا۔ پھر وہ لوگ ایک وفد کی شکل میں آپ ﷺ کو صورت حال سے آگاہ کرنے کے لئے حاضر ہوئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس کا خون بہہ گیا ہے اسے قتل کر دو۔''

بعد ازاں جب مکہ فتح ہوا تو بنو بکر مسلمان ہو گئے اور نوفل بن معاویہ رسول اللہ ﷺ سے اس شاعر کی بابت گفتگو کے لئے آیا۔ یہ وہ شخص ہے جو رسول اللہ ﷺ اور مسلمانوں سے خیانت کا مرتکب ہوا تھا۔ اس نے خزاعہ کے لوگوں کو مسجد حرام میں قتل کیا اور جب اس کے ساتھیوں نے جو کافر تھے اس سے کہا کہ اللہ سے ڈرو، تم مسجد حرام میں لوگوں کو قتل کر رہے ہو! تو اس نے جواب دیا تھا: ''آج کوئی خدا نہیں، اپنا بدلہ لے لو، اللہ کو بھول جاؤ، اپنا بدلہ لے لو'' (معاذ اللہ)

کس کا جرم زیادہ بڑا ہے نوفل کا یا اس شاعر کا؟ نوفل نے جو کام کیا تھا وہ آفت انگیز



تھا، لیکن پھر بھی رسول اللہ ﷺ نے اسے معاف کر دیا اور پھر یہ شخص اس شاعر کی سفارش کرنے کے لیے آیا اور کہنے لگا: یا رسول اللہ ﷺ اب وہ توبہ کر کے مسلمان ہونا چاہتا ہے۔'' رسول اللہ ﷺ نے اس کی توبہ قبول کر لی۔

میں نے آپ کے سامنے اسلام کے اولین دور کے چند واقعات رکھے ہیں۔ اب ہم دیکھتے ہیں کہ علماء اس مسئلہ کے بارے میں کیا کہتے ہیں۔ البتہ اس مسئلہ پر دو کتابیں تفصیل سے موجود ہیں، اگر کوئی مزید پڑھنا چاہے تو ان کتب سے فائدہ حاصل کر سکتا ہے۔ ایک کتاب کا تذکرہ میں پہلے بھی کر چکا ہوں۔ شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کی کتاب ''الصارم المسلول علی شاتم الرسول'' (شاتم رسول کے خلاف ننگی تلوار)۔ یہ پوری کتاب توہین رسالت ﷺ کے موضوع پر لکھی گئی ہے۔ دوسری کتاب فقہ مالکی کے عالم قاضی عیاض کی ''الشفاء فی أحوال المصطفی'' ہے۔ یہ کتاب آپ ﷺ کی سیرت پر مشتمل ہے اور آخر میں توہین رسالت پر ایک باب موجود ہے۔

## ائمہ کرام کے نزدیک گستاخ رسول کی سزا

ابن المنذرؒ لکھتے ہیں: ''ہمارے علماء کا اس پر اجماع ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی توہین کرنے والا واجب القتل ہے۔'' امام ابوحنیفہؒ، امام مالکؒ، اللیثؒ، امام احمدؒ، اسحاقؒ اور امام شافعیؒ کی بھی یہی رائے ہے۔

ابن تیمیہؒ لکھتے ہیں: ''جو کوئی بھی رسول اللہ ﷺ کی توہین کرے چاہے وہ مسلمان ہو یا غیر مسلم ہو وہ واجب القتل ہے اور یہی تمام علماء کی رائے ہے۔''

الشفاء میں قاضی عیاضؒ لکھتے ہیں: ''امام مالکؒ کا مذہب یہ ہے کہ جو کوئی بھی رسول اللہ ﷺ کی شان میں گستاخی کرے اسے بغیر کسی تنبیہ کے قتل کر دینا چاہیے۔''

ابن عتابؒ کہتے ہیں: ''قرآن و سنت کا تقاضا یہ ہے کہ جو بھی رسول اللہ ﷺ کو نقصان

پہنچانا چاہے یا ان کی توہین کرے اس کو قتل کر دینا چاہیے، چاہے کتنی چھوٹی بات ہو۔

امام مالکؒ کا قول ہے: ''اگر کوئی یہ کہے کہ رسول اللہ ﷺ کا بٹن گندا ہے تو اسے بھی مار دینا چاہیے''۔ سبحان اللہ یعنی اتنی سی بات سے بھی اگر کوئی آپ ﷺ کی توہین کرے تو اسے بھی مار دینا چاہیے۔

اس کے بعد قاضی عیاضؒ لکھتے ہیں: ''اس کے علاوہ کوئی اختلافی رائے ہمارے علم میں نہیں، اس پر تمام علماء کا اجماع ہے۔

میرے بھائیوں اور بہنوں! اگر آپ میں سے کسی نے اصول الفقہ پڑھے ہوں تو اسے معلوم ہوگا کا اجماع حجت ہے۔ اگر علماء کا کسی بات پر اتفاق ہو جائے تو وہ قرآن وسنت کے بعد حجت ہے۔ کیونکہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے: ''لا تجتمع أمتي على ضلالة'' میری امت کبھی گمراہی پر جمع نہیں ہوگی۔ (احمد)۔

الواقدی واقعہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ خلیفہ ہارون الرشید نے امام مالکؒ سے کسی ایسے شخص کے بارے میں پوچھا جس نے آپ ﷺ کے خلاف زبان استعمال کی تھی۔ ہارون رشید نے امام مالکؒ سے کہا کہ عراق کے فقہاء نے اس شخص کو کوڑے مارنے کا فتوی دیا ہے۔ اس پر امام مالکؒ غصہ ہوئے اور کہا: ''اے امیر المؤمنین! امت زندہ کیسے رہ سکتی ہے جبکہ اس کے نبی کی توہین کی جا رہی ہو! جو کوئی انبیاء کی توہین کرے وہ واجب القتل ہے۔''

## منافقین اور علماء سوء کا طرز عمل

میرے بھائیوں اور بہنوں! اس خطبے کے لیے تحقیق کرتے ہوئے مجھے بہت سے عجیب وغریب فتاوی ملے۔ اور یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ لوگ اللہ کے دشمنوں کو راضی کرنے کی کوشش میں کس قدر گر جاتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''فترى الذين في قلوبهم مرض يسارعون فيهم يقولون نخشى ان تصيبنا دائرة'' آپ



دیکھیں گے کہ جن کے دلوں میں بیماری ہے وہ دوڑ دوڑ کر ان میں گھس رہے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہمیں خطرہ ہے، ایسا نہ ہو کہ کوئی حادثہ ہم پر پڑ جائے۔'' (المائدۃ:۵۲)۔

یہ منافقین ہیں اور ان کے دلوں میں نفاق کی بیماری ہے، ان کو ڈر لگتا ہے کہ اگر ہم نے حق بات کہہ دی تو کہیں ہم پر کوئی مصیبت نہ آ جائے۔ یہ لوگ اللہ سے زیادہ اللہ کے دشمنوں سے ڈرتے ہیں۔

اسلامی معاشرے کے لوگ فطری ردعمل کی وجہ سے سڑکوں پر نکل آئے کیونکہ جو کچھ انہوں نے سنا اس پر وہ غم وغصے سے بھر گئے تھے۔ ان سادہ مسلمانوں کے دل حضور ﷺ کی محبت سے معمور ہیں۔ یہ محبت ان کی فطرت کا حصہ ہے۔ وہ کوئی عالم نہیں ہیں بلکہ بس سادہ سے مسلمان ہیں جنہیں اپنی نبی ﷺ سے محبت ہے اور یہی محبت انہیں احتجاج کے لیے کھینچ لائی۔ ممکن ہے، ہم ان جلوسوں سے اتفاق کرتے ہوں یا نہ کرتے ہوں، اس کے فوائد ونقصانات پر بات ایک الگ بحث ہے۔ لیکن اصل چیز جو دیکھنی چاہیے وہ جذبہ ہے جس کے تحت یہ سب کچھ ہوتا ہے۔ یہ ان مسلمانوں کی فطری محبت کا تقاضا ہے اسی لئے انہوں نے پرچم وغیرہ نذر آتش کئے۔ ان حالات میں علماء نے عوام کے سامنے ان کی اصل ذمہ داری اور شرعی حکم واضح نہیں کیا، حالانکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد تو یہ ہے کہ: ''لتبيننه للناس ولا تكتمونه'' علماء کی ذمہ داری یہ ہے کہ وہ لوگوں کے سامنے احکام چھپانے کے بجائے ان کو کھول کر بیان کریں۔ اس کے برعکس انہوں نے لوگوں کو مزید الجھن میں ڈال دیا اور بجائے اس کے کہ وہ عوام کو اللہ کے حکم سے آگاہ کرتے انہوں نے جلسے جلوسوں کی مذمت شروع کر دی، جھنڈے جلانے پر ان کی مذمت کی، سڑکوں پر نکل آنے پر ان کی مذمت کی، اور کچھ علماء تو اس حد تک بڑھ گئے کہ ڈینش مصنوعات کے بائیکاٹ کی بھی مذمت کر دی اور کہنے لگے ''یہ ہمارے اور ان کے درمیان اچھے تعلقات قائم کرنے میں مزاحم ہے اور ہمیں چاہیے کہ اپنے اختلافات مٹا کر ایک دوسرے کے قریب آ جائیں۔''

ان سارے بیانات میں اللہ کے حکم کا کیا بنا؟ آخر اس کے حوالے سے بات کیوں نہیں کی گئی اور اس کو کیوں نہیں واضح کیا گیا؟ اگر آپ حق بات نہیں کر سکتے تو کم از کم خاموش رہنا چاہئے جیسا کہ حدیث میں آیا ہے: "من کان یؤمن باللہ والیوم الآخر فلیقل خیرا او لیصمت" جو اللہ پر اور روز آخرت پر ایمان رکھتا ہو اسے چاہئے کہ بھلی بات کہے یا خاموش رہے۔" (صحیح بخاری، مسلم)۔

آج یہ لوگ علم کی دستار پہن کر لوگوں کو دھوکہ دے رہے ہیں اور ان کے افعال کی مذمت کر رہے ہیں کہ ایسا مت کرو، لوگوں نے بھی کیا کیا؟ گھروں سے احتجاج کے لیے نکلے اور ڈینش مصنوعات کا بائیکاٹ کیا۔ حالانکہ یہ طریقہ محمد ﷺ کے پیروکاروں کے بجائے گاندھی کے پیروکاروں کے لیے زیادہ موزوں ہے۔ آپ ﷺ تو وہ ہیں جنہوں نے فرمایا تھا: "انا نبی المرحمة، انا نبی الملحمة" میں رحمت کا نبی ہوں، میں جنگ کا نبی ہوں۔ (بیہقی، ترمذی) آپ ﷺ نے تو فرمایا تھا: "بعثت بالسیف بین یدی الساعة حتی یعبد اللہ وحدہ" مجھے قیامت کے دن تک کے لئے تلوار کے ساتھ بھیجا گیا ہے، یہاں تک کہ اللہ وحدہ لاشریک کی عبادت کی جائے۔" (مسند احمد) اور فرمایا: "امرت ان اقاتل الناس" مجھے لوگوں سے قتال کا حکم دیا گیا ہے۔" (بخاری و مسلم) اور ایک مرتبہ قریش کے لوگوں سے آپ ﷺ نے فرمایا: "جئتکم بذبح" میں تمہارے پاس ذبح کا حکم لے کر آیا ہوں۔ (مسند احمد) ہم محمد ﷺ کے پیروکار اور امتی ہیں گاندھی کے نہیں! ہمیں معلوم ہونا چاہیے کہ 'ہم کون ہیں اور ہم کس کی بات کر رہے ہیں۔ یہاں معاملہ رسول اللہ ﷺ کا ہے۔ یہ ہمارے پیارے رسول ﷺ کی توہین کا معاملہ ہے۔

اس کے بعد بات حد سے بڑھ گئی جب ایک سویڈش لارس ولز (LARCE WILLS) نے محمد ﷺ کے خاکے بنائے، نعوذ باللہ یہ الفاظ منہ سے نکالنا بھی مشکل لگتا ہے۔ اس



نے آپ ﷺ کو ایک کتے کی شکل میں دکھایا۔ (لعنۃ اللہ علیہ۔ اس پر اللہ کی لعنت ہو) اور اس پر یہ بدمعاش ان لوگوں کے خلاف فتوی جاری کرتے ہیں جنہوں نے اس کو دھمکایا تھا! اس کفر کے خلاف آواز اٹھانے اور لوگوں کے سامنے شرعی حکم رکھنے کے بجائے اگر زبان کھولی تو صرف مسلمانوں کی مذمت کے لیئے! علم کے اس منصب کا تقاضا کہاں پورا ہو رہا ہے؟

اس کردار کا حق ادا کرنا چاہئے، حق کو صاف صاف کھول کر بیان کریں اور اگر ایسا نہیں کر سکتے تو علم کی یہ دستار اتار کر گھر بیٹھ جائیں۔ یہاں بات محمد ﷺ کی توہین کی ہے۔ محمد بن مسلمہؓ نے کہا تھا کہ جب تم دیکھو کہ میں نے اس کا سر تھام لیا ہے تو اس پر اپنی تلواروں سے حملہ کر دینا۔ یہ تھے محمد بن مسلمہ۔ آپ ﷺ پر جانثاری کرنے والے۔ افسوس! آج ہم میں کوئی محمد بن مسلمہ نہیں۔ ہمیں اپنی جان، مال اور ہر چیز سے آپ ﷺ کا دفاع کرنا ہے۔ یہ ہمارا فرض ہے۔ ہم ان علماء کے بارے میں وہی بات کہہ سکتے ہیں جو قاضی عیاضؒ نے کہی تھی کہ: "ہوسکتا ہے کہ یہ وہ علماء ہوں جن کا علم معتبر نہ ہو یا جن کے فتاویٰ قابل اعتبار نہ ہوں یا وہ لوگ ہوں جو اپنی خواہشات کی پیروی کرتے ہیں"۔

ابن تیمیہؒ کہتے ہیں: رسول اللہ ﷺ کی توہین کرنے والے کو قتل کرنا واجب ہے۔ اگر سیرت میں ہمیں اس کے برعکس کوئی واقعات ملتے ہیں تو اس لئے کہ ان لوگوں نے آپ ﷺ کے پاس آکر توبہ کر لی اور مسلمان ہو گئے تھے اور اگر توبہ نہیں کی تھی تو ان کے لیے شرعی حکم یہی تھا۔"

اور وہ کہتے ہیں: "آپ ﷺ کو برا بھلا کہنا سب سے بڑا جرم ہے، اسی لیے اس کی سزا بھی دوسرے جرائم سے بڑھ کر ہے اور اگر ایسا کرنے والا حربی کافر ہو تو ہم پر آپ ﷺ کی نصرت کرنا واجب ہے۔ اس کا خون بہانا بہت افضل اعمال میں سے ہے اور ایک ایسا عمل ہے جس کا وجوب بہت زیادہ ہے۔ اس عمل میں بہت جلدی کرنی چاہئے۔ یہ جہاد فی سبیل اللہ کی اعلیٰ ترین صورتوں میں سے ایک ہے۔

یہ تھے ابن تیمیہؒ کے الفاظ!۔ ہمارے حق گو علماء کے الفاظ۔!

## چند اعتراضات کا جائزہ

اب ہم چند اعتراضات کی بات کرتے ہیں جو اس ضمن میں پیش کیے جاتے ہیں۔ان میں سے ایک وہ واقعہ ہے جب کچھ یہود رسول اللہ ﷺ کے پاس ملاقات کے لیے آئے تو انہوں نے السلام علیکم کے بجائے السام علیکم کہا جس کے معنی ہیں تم پر موت آئے۔ جب حضرت عائشہؓ نے ان کو برا بھلا کہا تو رسول اللہ ﷺ نے انہیں ایسا کرنے سے منع کیا اور فرمایا: ''اللہ ہر چیز میں نرمی پسند کرتا ہے۔''

لہٰذا ان لوگوں کا کہنا ہے کہ ہمیں توہین رسالت کرنے والوں سے اسی طرح نرمی سے پیش آنا چاہیے۔ابن تیمیہؒ اور قاضی عیاضؒ نے یہاں بھی ہمیں خالی نہیں چھوڑا بلکہ اس اعتراض کا بھی جواب دیا ہے۔قاضی عیاضؒ کہتے ہیں: ''یہ حدیث اور اس طرح کی دیگر حدیث اسلام کے اوائل سے تعلق رکھتی ہیں۔اس کے بعد شریعت کا یہ حکم ہے کہ ایسے لوگوں کو معاف نہیں کرنا چاہیے۔'' یعنی ان کا کہنا یہ ہے کہ یہ حکم منسوخ ہو چکا ہے۔ابن تیمیہؒ کہتے ہیں: ''پہلی بات تو یہ کہ اس میں بالکل واضح طور پر آپ ﷺ کی توہین نہیں کی گئی ہے کیونکہ یہ ایسے الفاظ ہیں جنہیں سب نہیں سمجھ سکتے''۔

وہ یہ بھی لکھتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ تو معاف کر سکتے تھے ہم نہیں کر سکتے۔

یہ آپ ﷺ کا حق ہے۔ان کی مرضی ہے وہ معاف کریں یا نہ کریں، کیونکہ ان کی توہین کی گئی ہے، لیکن ہمیں معاف کرنے کا کوئی حق نہیں۔مثلاً اگر کوئی مجھ سے پیسے چوری کرے اور آپ جا کر اسے معاف کر دیں۔۔۔۔ایسا ہو سکتا ہے؟ آپ کیسے اسے معاف کریں گے؟ میں کروں تو کروں۔۔آپ کون ہوتے ہیں؟ اسی طرح یہ آپ ﷺ کو تو اختیار ہے وہ معاف کر دیں لیکن ہمارے پاس نہیں۔



ابن تیمیہؒ کہتے ہیں: ''رسول اللہ ﷺ کے بعد اب ہم کسی کو معاف کرنے کے مجاز نہیں، جب لوگ ہمیں نقصان پہنچائیں تب تو ہم انہیں درگزر کر سکتے ہیں لیکن جب حضور ﷺ کو نقصان پہنچائیں تو نہیں معاف کر سکتے۔

ایک اور اعتراض جو پیش کیا جاتا ہے وہ یہ کہ کفار اللہ تعالیٰ کی توہین کرتے ہیں [illegible] علیہ السلام کی بات کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ نعوذ باللہ اللہ کا کوئی بیٹا ہے۔یہ توہین رسالت سے بھی بڑی بات ہے۔

اس پر ابن تیمیہؒ لکھتے ہیں: ''جب وہ اللہ تعالیٰ کے بارے میں ایسے کلمات کہتے ہیں تو ان کا مقصد اللہ تعالیٰ کی توہین کرنا نہیں ہوتا بلکہ یہ ان کا ایمان ہے اور وہ اس پر سچے دل سے یقین کرتے ہیں۔ان کی نیت توہین کی نہیں ہوتی البتہ جب وہ رسول اللہ ﷺ کے بارے میں بات کرتے ہیں تو ان کی نیت مسلمانوں کو ایذاء پہنچانے کی ہوتی ہے اور وہ اسلام کو نشانہ تضحیک بنانا چاہ رہے ہوتے ہیں، اسی لئے ان دونوں باتوں میں بڑا فرق ہے۔

### خلاصہ کلام

پہلی بات یہ کہ آپ ﷺ کی توہین سے آپ ﷺ کی ذات کو کوئی نقصان نہیں پہنچتا اور نہ آپ ﷺ کے مرتبے میں کوئی فرق آتا ہے۔آپ ﷺ تو سب سے زیادہ عزت والے ہیں۔ان کا نام ہی محمد ﷺ ہے یعنی وہ جس کی تعریف کی جائے۔دن کے ہر لمحے میں، دنیا کے مختلف حصوں میں، مختلف اوقات میں کوئی نہ کوئی مینار ایسا ضرور ہوتا ہے جہاں ''اشھد ان محمد رسول اللّٰہ'' کی پکار بلند کی جا رہی ہوتی ہے۔اور کوئی لمحہ ایسا نہیں ہوتا جب فرشتے ''صلی اللّٰہ علی سیدنا محمد'' نہ کہہ رہے ہوں اور اللہ تعالیٰ بھی آپ پر اپنی رحمتیں نازل فرما رہے ہوتے ہیں۔

﴿ان اللّٰہ وملائکتہ یصلون علی النبی﴾

"بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی ﷺ پر درود بھیجتے ہیں"۔

دنیا کے ہر کونے میں مؤمنین آپ ﷺ پر درود بھیج رہے ہوتے ہیں۔ اب یہ خبثاء آپ ﷺ کے بارے میں جو کچھ کہتے رہیں آپ کو اس سے کوئی نقصان نہیں پہنچتا۔ ہاں! لیکن ہمیں ضرور نقصان پہنچتا ہے، اگر ہم اسی طرح آپ ﷺ کی توہین ہوتے رہنے دیں تو ہمارے لیے یہ باعث گناہ ہوگا۔

## فتح کی بشارت

دوسری بات: اگرچہ اس توہین سے ہمارے دل بہت مغموم ہوتے ہیں لیکن یہ اس بات کی نشانی ہے کہ کفار کی شکست اب بہت قریب ہے، انشاء اللہ۔ کیونکہ ابن تیمیہؒ لکھتے ہیں: "بہت سے قابل اعتماد، تجربہ کار اور فقہی علم رکھنے والے مسلمان شام کے شہروں اور قلعوں کے محاصرے کے تجربات بیان کرتے ہیں جہاں انہوں نے عیسائیوں کا محاصرہ کیا تھا۔

وہ کہتے ہیں کہ ہم کسی قلعے یا شہر کو ایک مہینے یا اس سے زیادہ مدت تک کے لئے گھیرے رکھتے اور ہمارے محاصرے سے ان کو کچھ فرق نہیں پڑ رہا ہوتا تھا، بس ہم ہمت ہار کر ہٹنے ہی والے ہوتے لیکن پھر جب اس جگہ کے لوگ آپ ﷺ کی توہین کرتے تو ایک دن کے اندر اندر قلعہ فتح ہو جاتا تھا۔ اسی لئے جب کبھی ہم سنتے کہ وہ آپ ﷺ کی شان میں گستاخی کر رہے ہیں تو ہم اسے فتح کی نوید سمجھتے۔ اگرچہ ہمارے دل نفرت سے بھرے ہوتے تھے لیکن ہم اسے بشارت کے طور پر لیتے تھے کہ یہ ہماری فتح کی نشانی ہے۔ سورہ کوثر کی آیت کا بھی یہی مطلب ہے: ﴿ان شانئک ھو الأبتر﴾ بے شک آپ کا دشمن ہی لاوارث اور بے نام ونشان ہے۔ (سورہ کوثر) یعنی اللہ تعالیٰ آپ ﷺ کے دشمنوں کو رسوا کردے گا۔

توہین رسالت کے حوالے سے آج کا دور ہماری تاریخ کا بدترین دور ہے۔ توہین رسالت کا یہ سلسلہ ڈنمارک کے ایک اخبار سے شروع ہوا اور پھر بہت سے حکومتوں اور اخبارات



نے آزادی رائے کے نعرے کے تحت ان سے اظہار یکجہتی کیا۔ یوں یہ خاکے ساری دنیا میں پھیل گئے۔ اس کے بعد سویڈن میں بننے والے خاکے ہیں جن کے اندر آپ ﷺ کو اس صورت میں دکھایا گیا ہے کہ اس سے بڑھ کر کوئی توہین آمیز چیز ہو ہی نہیں سکتی۔ اس کے علاوہ اللہ کی کتاب کے ساتھ جو سلوک کیا جا رہا ہے وہ نا قابل بیان ہے! اسے ٹوائلٹ پیپر کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے اور کہیں اس پر نشانہ بازی کی مشق کی جاتی ہے۔ جو کچھ ہو رہا ہے اور جس حد تک ہو رہا ہے، اگرچہ مسلمانوں کے دل اس پر رنجیدہ ہوتے ہیں، لیکن یہ اس بات کی بھی علامت ہے کہ ان کفار کا انجام نزدیک ہے۔

آخری بات میرے عزیز بھائیوں اور بہنوں! جو ہمیں بحیثیت امت اور بحیثیت مسلمان یاد رکھنی چاہئے کہ چھٹی صلیبی جنگ کے دوران جب صلیبیوں نے مصر کے شہر دمیاط پر 615ء میں حملہ کیا اور اس پر قبضہ کرلیا اس وقت ایوبی امیر محمد کامل، منصورہ میں ان سے جنگ کر رہا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ صلیبیوں میں سے ایک شخص تھا جو روزانہ باہر نکلتا اور حضور ﷺ کو برا بھلا کہتا تھا۔ مسلمانوں کے امیر محمد کامل کی دلی خواہش تھی کہ کسی طرح اس پر قابو پا کر اسے ختم کردے، انہوں نے اس کا چہرہ اچھی طرح ذہن نشین کرلیا۔

دس سال بعد صلیبی ہار کر لوٹ گئے لیکن وہ شخص مزید جنگ کے لئے شام کی طرف چلا گیا، جہاں وہ مسلمانوں کے ہاتھوں گرفتار ہوگیا۔ امیر محمد کامل کو وہ شخص دس سال بعد بھی یاد تھا۔ انہوں نے اسے مدینہ بھیج دیا اور وہاں کے امیر کو حکم دیا کہ اس کو آپ ﷺ کی قبر کے سامنے جمعہ کے دن ذبح کیا جائے۔ دس سال تک انہوں نے اس شاتم رسول کو اپنے ہدف پر رکھا ہوا تھا۔

میرے بھائیوں اور بہنوں! ہم اللہ تعالیٰ سے سوال کرتے ہیں کہ وہ ہمارے درمیان ایسے مرد و خواتین پیدا کرے جن کی تعریف اللہ تعالیٰ ان الفاظ میں کرتے ہیں کہ: "**لا یخافون لومة لائم**" وہ اللہ کی راہ میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہیں ڈرتے۔ (سورہ المائدة ۵۴)

ایسے لوگ جو کفار کو یہ باور کراسکیں کہ آپ ﷺ کی توہین کر کے دراصل انہوں نے بھڑوں کے چھتے میں ہاتھ ڈال دیا ہے اور یہ غبار اب کبھی نہیں چھٹے گا!! باذن اللہ۔

## حدود کا بیان......حدود کے سلسلہ کی عمومی باتیں

باب اول کے اختتام پر مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حکیم الاسلام شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کی مشہور کتاب ''حجۃ اللہ البالغۃ'' کا ایک اقتباس پیش کیا جائے، مولانا سعید احمد پالن پوری کے ترجمہ کے ساتھ، اس کا مقصد تبرک کے علاوہ مذکورہ بالا عربی عبارات کا خلاصہ اور لب لباب بھی بیان کرنا ہے۔

حدود شرعیہ کے ضروریات دین میں سے ہونے کے سلسلہ میں حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

## وہ جرائم جن میں سخت سزائیں ضروری ہیں

حدود: وہ سزائیں جو قرآن، حدیث یا اجماع سے ثابت ہیں، اور جو حق اللہ کے طور پر واجب ہوتی ہیں: عقوبۃ، مقدّرۃ، وجبت حقاً للہ تعالیٰ (درمختار) اور ''حق اللہ'' کا مطلب یہ ہے کہ وہ سزائیں مفاد عامہ کے لئے مشروع کی گئی ہیں۔ یعنی لوگوں کے انساب، اموال، عقول اور اعراض (آبرو) کی حفاظت کے لئے مقرر کی گئی ہیں۔ یہ سزائیں گناہ سے پہلے گناہ سے روکنے والی، اور گناہ کے بعد سرزنش ہوتی ہیں۔ یہ نہ معاف کی جاسکتی ہیں، نہ ان میں سفارش کی گنجائش ہے۔ شاہ صاحب قدس سرہ فرماتے ہیں:

چند جرائم ایسے ہیں جن کے لئے اللہ تعالیٰ نے سزائیں مقرر فرمائی ہیں۔ چنانچہ ان میں کسی قسم کی تبدیلی کا کسی کو حق نہیں۔ یہ وہ جرائم ہیں جن میں مختلف جہتوں سے مفاسد جمع ہیں۔ ان سے زمین میں بگاڑ پھیلتا ہے۔ مسلمانوں کا چین سکون غارت ہوتا ہے۔ ان جرائم کے



جذبات لوگوں کے دلوں میں برابر ابھرتے رہتے ہیں۔ وہ انسان پر حملہ کرتے ہیں۔ جب وہ دل میں رچ بس جاتے ہیں تو لوگ ان سے بچ نہیں سکتے۔ ان میں ایسا ضرر ہے کہ مظلوم اس کو اپنی ذات سے ہٹا نہیں سکتا۔ اور وہ جرائم کثیر الوقوع ہیں۔

اس قسم کے جرائم میں عذاب آخرت سے ڈرانا کافی نہیں۔ ان پر سخت ملامت اور دردناک سزا ضروری ہے۔ تاکہ وہ لوگوں کی نگاہوں کے سامنے رہے۔ اور وہ ان کو ارتکاب جرم سے باز رکھے۔

## ایسے سنگین جرائم پانچ ہیں:

(۱) زنا ہے، یہ گناہ شہوت کی زیادتی اور عورتوں کی خوبصورتی میں دلچسپی سے صادر ہوتا ہے۔ بدکاروں کے دلوں میں اس کی آرزو ہوتی ہے۔ عورت کے خاندان کے لئے اس میں سخت عار ہے۔ اور کسی کی بیوی میں دوسرے کی دست درازی انسانی فطرت کے خلاف ہے۔ اس سے قتل وقتال اور جنگ وجدال کا دروازہ کھلتا ہے۔ اور زنا عام طور پر باہمی رضامندی اور تنہائی میں ہوتا ہے، جس سے عام طور پر لوگ واقف نہیں ہو سکتے کہ وہ روک ٹوک کریں۔ پس اگر اس کے لئے دردناک سزا مقرر نہیں کی جائے گی تو لوگ اس سے باز نہیں آئیں گے۔

(۲) چوری ہے۔ بارہا انسان اچھا پیشہ نہیں پاتا تو وہ چوری کا دھندا شروع کر دیتا ہے۔ اور یہ جذبہ بھی انسان پر حملہ کرتا ہے۔ اور چوری اس طرح مخفی طور پر ہوتی ہے کہ لوگ اس کو نہیں دیکھتے کہ روکیں۔ اس لئے اس جرم کی بھی سخت سزا ضروری ہے، تاکہ لوگوں کے اموال محفوظ رہیں۔

چوری اور غصب میں فرق: غصب ایسی دلیل اور بوگس حجت کی بنیاد پر ہوتا ہے جس کو شریعت تسلیم نہیں کرتی۔ اور غصب: فریقین کے درمیان معاملات کے ضمن میں ہوتا ہے۔ اور لوگوں کی نگاہوں کے سامنے ہوتا ہے۔ اس لئے اس کو منجملۂ معاملات قرار دیا گیا ہے۔ اور اس کے لئے کوئی حد مقرر نہیں کی گئی۔ غاصب پر تاوان لازم کیا گیا ہے۔ اور اس کو مناسب سزا دی

جائے گی۔اور چوری مخفی طور پر ہوتی ہے۔اس لئے اس کی روک تھام ممکن نہیں ،اس لئے اس کی سخت سزا مقرر کی گئی ہے۔

(۳) راہ زنی ہے۔راہ زنی میں مظلوم راہ زن کو اپنی ذات اور اپنے مال سے ہٹا نہیں سکتا۔کیونکہ راہ زنی مسلمانوں کے شہروں میں اور ان دبدبہ والے علاقوں میں نہیں ہوتی کہ پولیس مدد کرے۔اس لئے ڈاکہ زنی کے لئے چوری سے بھی بھاری سزا ضروری ہے۔

(۴) شراب نوشی ہے۔شرابی: شراب نوشی کا رسیا ہوتا ہے۔اس سے زمین میں بگاڑ پھیلتا ہے۔اور لوگوں کی عقلیں از کار رفتہ ہوجاتی ہیں، جبکہ عقل ہی پر دنیا وآخرت کی صلاح موقوف ہے۔اس لئے یہ جرم بھی قابل سزا ہے۔

(۵) زنا کی تہمت لگانا ہے۔کیونکہ جس پر زنا کی تہمت لگائی جاتی ہے: اس کو سخت اذیت پہنچتی ہے۔اور وہ تہمت لگانے والے کو دفع کرنے پر قادر نہیں۔کیونکہ اگر وہ اس کو قتل کرے گا تو قصاصاً مارا جائے گا۔اور ضرب وحرب کرے گا تو ترکی بہ ترکی جواب دیا جائے گا۔پس اس جرم کے لئے بھی سخت سزا ضروری ہے۔

فائدہ: شراب نوشی کی سزا حدیثوں سے ثابت ہے۔باقی حدود قرآن کریم میں مذکور ہیں۔اور یہی چند جرائم ہیں جن کی سزائیں ''حدود'' کہلاتی ہیں۔باقی چھوٹے بڑے جرائم کی سزائیں ''تعزیرات'' کہلاتی ہیں۔جو قاضی کی صوابدید پر موقوف ہیں۔اور قصاص میں چونکہ معاف کرنے کا اختیار ہے، اس لئے وہ ''حدود'' میں شامل نہیں۔

مرتب کہتا ہے:

''چونکہ یہ حدود نصوص قطعیہ سے ثابت ہے تواتر کے ساتھ لہٰذا ان سب کا ضروریات دین میں سے ہونا قطعی ہے، لہٰذا ان میں کسی قسم کی تاویل وتصرف وغیرہ یقیناً کفر ہے''۔



# باب دوم

اس باب میں سب سے پہلے علامہ انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ کے ضوابط تکفیر اور اہل حق کے اصولِ اکفار درج کئے جاتے ہیں:

## ضروریات دین:

جیسا کہ عقائد وکلام کی کتابوں میں مشہور ہے ''ضروریات دین'' سے وہ تمام قطعی اور یقینی امور دین مراد ہیں جن کا دین رسول اللہ ﷺ سے ہونا قطعی طور پر معلوم ہے اور حدِ تواتر و شہرتِ عام تک پہنچ چکا ہے۔حتی کہ عوام بھی ان کو دینِ رسول اللہ ﷺ جانتے اور مانتے ہیں۔مثلاً توحید، نبوت، خاتم الانبیاء پر نبوت کا ختم ہونا، آپ ﷺ کے بعد نبوت کا سلسلہ منقطع ہوجانا، حیات بعد الموت (مرکر دوبارہ زندہ ہونا) جزاء وسزا اعمال، نماز وزکوٰۃ کا فرض ہونا، شراب اور سود کا حرام ہونا وغیرہ وغیرہ۔

شہرت کے متعلق حاشیہ ''اکفار الملحدین'' کے حوالہ سے مترجم فرماتے ہیں:

حضرت مصنفؒ حاشیہ میں فرماتے ہیں کہ شہرتِ عام کا معیار یہ ہے کہ عوام کے ہر ہر طبقہ میں اس کا علم پہنچ جانا چاہیے، ہر ہر فردِ عوام کا جاننا ضروری نہیں ہے۔اسی طرح عوام کے اس طبقہ کا جاننا بھی ضروری نہیں ہے جو دین اور دینی امور سے کوئی سروکار نہیں رکھتا، بلکہ عوام کے ان

تمام طبقوں تک اس امر ضروری کا علم پہنچ جانا چاہیے جو دین سے علاقہ رکھتے ہیں "خواہ اہل علم ہوں خواہ غیر اہل علم" اس زمانہ کے لحاظ سے حضرت مصنفؒ کی یہ تنقیح نہایت ضروری ہے۔ مترجم

## ضروریاتِ دین کی وجہ تسمیہ:

ایسے تمام عقائد و اعمال کو ضروری اس لیے کہا جاتا ہے کہ ہر خاص و عام شخص قطعی اور یقینی طور پر ان کو دین سمجھتا اور جانتا ہے کہ مثلاً فلاں عقیدہ رسول اللہ ﷺ کا دین ہے (یعنی "ضروری" اس اصطلاح میں قطعی اور ناقابل انکار یقینی امر کے معنی میں استعمال ہوا ہے) یہ معنی معروف بدیہی معنی کے قریب قریب ہیں۔

## ایمان:

حضرت شاہ صاحبؒ فرماتے ہیں کہ:

ایمان ایک عمل قلبی ہے جیسا کہ امام بخاریؒ نے صحیح بخاری جلد ۱ صفحہ ۷ پر وان المعرفۃ فعل القلب کے الفاظ سے اشارہ فرمایا ہے۔ دین کے ہر ہر حکم کو قبول کرنا اور اس پر عمل کرنے کا پختہ قصد، یہ ایمان کے لیے لازم ہے (بالفاظ دیگر محض کسی چیز کا یقینی علم اور معرفت ہی ایمان نہیں ہے بلکہ دل سے اس کو مان لینا اور اس پر عمل کرنے کا مصمم ارادہ کرنا بھی ایمان میں داخل ہے)

## مومن ہونے کے لیے تمام احکام شریعت کی پابندی کا عہد کرنا ضروری ہے:

حافظ ابن حجرؒ فتح الباری جلد ۸ صفحہ ۴۷ پر تصریح فرماتے ہیں کہ التزام احکام شریعت صحت ایمان کے لیے ضروری ہے، وہ فرماتے ہیں۔

"اہل نجران کے واقعہ سے جو احکام شریعہ مستنبط ہوتے ہیں ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ کسی کافر کا صرف نبوت کا اقرار کر لینا اس کے مسلمان ہونے کے لیے کافی نہیں ہے جب تک کہ وہ تمام احکام اسلام پر عمل کرنے کا التزام نہ کرے (مسلمان نہ ہوگا)"۔



حافظ ابن قیمؒ نے زاد المعاد میں اس کی بہت اچھی طرح وضاحت کی ہے مراجعت کیجیے۔

## حقیقت ایمان:

لہٰذا اب ایمان کی حقیقت یہ ہوئی:

(۱) ان تمام عقائد و احکام کی تصدیق کرنا اور ان کو دل سے ماننا جو رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہیں۔

(۲) آپ کے لائے ہوئے تمام احکام شریعت کی پابندی اپنے ذمہ لینا اور قبول کرنا۔

(۳) آپ کے دین کے علاوہ باقی تمام مذاہب اور ادیان سے بے تعلقی کا اعلان کرنا۔

بہرکیف ایمان عمل قلب ہے اور دین کے ہر ہر حکم پر عمل کرنے کا پختہ قصد اور التزام ایمان کے لیے لازم ہے۔ یہ قصد و ارادہ بھی تمام احکام دین پر محیط ایک "بسیط حقیقت" ہے۔ اس میں بھی کسی کمی بیشی یا تجزیہ کا کوئی امکان نہیں۔ لہٰذا جو شخص ضروریات دین میں سے کسی ایک چیز کا بھی انکار کرتا ہے وہ کافر ہے اور "ان لوگوں میں سے ہے جو کتاب اللہ کے کسی حکم کو مانتے ہیں اور کسی حکم کا انکار کرتے ہیں" ظاہر ہے کہ ایسے لوگ باتفاق امت قطعاً کافر ہیں۔ اگرچہ یہ لوگ اپنے ایمان، دین داری اور خدمتِ اسلام کا ڈھنڈورا پیٹتے پیٹتے مشرق و مغرب کے قلابے ملادیں، اور یورپ و ایشیاء کو ہلا ڈالیں۔ بقول شاعر:

وکل یدعی حبا للیلیٰ . ولیلیٰ لا تقر لھم بذا کا

لیلیٰ کی محبت کا دعویٰ تو ہر شخص کرتا ہے ۔ مگر لیلیٰ کسی کی محبت کو تسلیم نہیں کرتی

یہی وہ نکتہ ہے جس پر آغازِ عہدِ خلافت میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے درمیان اختلاف رائے پیدا ہوا۔ چنانچہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ہر اس شخص سے جنگ کرنے کا اعلان کر دیا جو نماز اور زکوٰۃ میں تفریق کرتا ہے (یعنی نماز کو مانتا ہے اور زکوٰۃ کو نہیں مانتا) حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا مقصد یہی تھا کہ جو

شخص پورے دین کو ماننے کے لیے تیار نہیں وہ مومن نہیں (کافر ہے اور مباح الدم یعنی واجب القتل ہے)

## شیخین رضی اللہ عنہما کا اتفاق رائے اور تمام صحابہ کرام کا اجماع:

آخر اللہ تعالیٰ نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو بھی شرح صدر عطا فرمایا اور یہ حقیقت ان کی سمجھ میں آگئی اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے رائے سے متفق ہوگئے۔

## پورے دین پر ایمان لانا ضروری ہے:

چنانچہ اس سلسلے میں امام مسلمؒ صحیح مسلم میں جلد ۱ صفحہ ۳۷ پر حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت نقل کرتے ہیں کہ:

۱۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مجھے اس وقت تک لوگوں سے جنگ جاری رکھنے کا حکم دیا گیا ہے جب تک وہ لا الہ الا اللہ کی شہادت نہ دیں اور مجھ پر اور جو دین میں لے کر آیا ہوں اس پر ایمان نہ لے آئیں۔ جب وہ اس کو اختیار کرلیں گے تو ان کو (مسلمانوں کی طرح) احکام شریعت کے مطابق جان و مال کی امان حاصل ہوجائے گی، بجز اسلامی حقوق کے، باقی ان کے دلوں کا معاملہ اللہ کے پاس ہے (کہ وہ دل سے ایمان لائے ہیں یا کسی خوف اور طمع سے)

۲۔ صحیح مسلم جلد ۲ صفحہ ۸۶ پر حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی ایک اور روایت کے الفاظ یہ ہیں:

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے قبضے میں محمد ﷺ کی جان ہے کہ اس امت کا جو شخص بھی خواہ یہودی ہو خواہ نصرانی میری بعثت کی خبر سن کر میری نبوت اور اس دین پر ایمان نہ لائے گا وہ جہنم میں جائے گا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ کا یہ ارشاد سن کر میں دل میں کہنے لگا کہ قرآن کریم کی کس آیت سے اس کی تصدیق ہوتی ہے تو آخر آیت ذیل میرے ذہن میں آئی۔

﴿ومن يكفر به من الأحزاب فالنار موعده﴾ (الآية).



ترجمہ: اقوام و ملل میں سے جو کوئی بھی (اس دین کا) انکار کرے گا اس کی وعدہ گاہ (ٹھکانہ) جہنم ہے۔

اس آیت کریمہ کے لفظ 'احزاب' میں دنیا کے تمام ادیان و مذاہب اور اقوام و ملل آگئے اور رسول اللہ ﷺ کے قول کی تصدیق ہوگئی۔

مزید تحقیق کے لیے لفظ 'مرجئہ' کے تحت دائرۃ المعارف کی مراجعت کیجئے۔

## تواتر اور اس کی چند قسمیں

۱۔ تواتر سند

(کسی حدیث کے روایت کرنے والے ہر زمانہ میں (شروع سے آخر تک) اتنے لوگ رہے ہوں کہ کسی زمانے میں بھی ان سب کا کسی بے اصل حدیث کی روایت کرنے پر آپس میں اتفاق کرلینا عادۃً محال ہو) مثلاً حدیث "من كذب علي متعمداً فليتبوأ مقعده من النار" کہ حافظ ابن حجرؒ فتح الباری شرح صحیح بخاری میں جلد ۱ صفحہ ۱۸۱ پر بیان کرتے ہیں کہ یہ حدیث تیس مختلف صحابیوں سے مختلف صحیح اور حسن سندوں کے ساتھ بے شمار راویوں نے روایت کی ہے۔

## حدیثِ ختم نبوت از روئے سند 'متواتر' ہے:

اسی طرح ہمارے اصحاب میں سے مولوی (مفتی) محمد شفیع صاحب دیوبندی نے (ایک رسالہ میں) احادیث ختم نبوت جمع کی ہیں، ان کی تعداد پچاس سے زائد پہنچ گئی ہے۔ ان میں تقریباً تیس روایتیں تو صحاح ستہ کی ہیں اور باقی دوسری کتب کی۔

۲۔ تواتر طبقہ

ہر عہد کے لوگ اپنے سے پہلے عہد کے لوگوں سے کسی روایت یا عقیدہ یا عمل کو سنتے اور نقل کرتے چلے آئے ہوں مثلاً قرآن کریم کا تواتر کہ مشرق سے مغرب تک تمام روئے زمین پر ہر زمانہ

اور ہر عہد کے مسلمان اپنے سے پہلے عہد اور زمانہ کے مسلمانوں سے بعینہ اسی قرآن کو نقل کرتے پڑھتے، پڑھاتے اور حفظ وتلاوت کرتے چلے آئے ہیں، تم عہد بعہد پڑھتے اور بڑھتے چلے جاؤ، جناب رسالت مآب ﷺ تک پہنچ جاؤ گے۔ نہ کسی سند کی ضرورت ہے نہ کسی راوی کا نام لینے کی۔

باقی ہر عہد کے لوگوں کا دوسرے عہد کے لوگوں سے یہ نقل کرنا اور اس پر یقین کرنا کہ یہ قرآن بعینہ وہی کتاب ہے جو رسول اللہ ﷺ پر نازل ہوئی، اس میں تو سب مسلمان ہی شریک ہیں چاہے انہوں نے قرآن پڑھا ہو چاہے نہیں (اس لیے کہ اس یقین کے بغیر تو کوئی مسلمان ہو ہی نہیں سکتا)

## ۳۔ تواترِ عمل یا توارث

ہر زمانہ میں لوگ جن امور دین پر عمل کرتے چلے آئے ہوں اور وہ ان میں جاری وساری رہے ہوں، وہ سب امور واحکام 'متواتر' ہیں (مثلاً وضوء، وضوء میں مسواک کرنا، کلی کرنا، ناک میں پانی ڈالنا، اذان واقامت اور نماز با جماعت وغیرہ)

فائدہ نمبر ۱:

بعض احکام میں تینوں قسم کا تواتر جمع ہو جاتا ہے۔ مثلاً وضوء میں مسواک کرنا، ناک میں پانی ڈالنا اور کلی کرنا، کہ یہ تینوں احکام ایسے ہیں جن میں تینوں قسم کی تواتر جمع ہوگئی۔

فائدہ نمبر ۲:

بعض لوگ (تواتر کی تینوں قسموں کو پیش نظر نہ رکھنے کی وجہ سے) یہ سمجھ بیٹھے ہیں کہ 'متواتر' احادیث واحکام بہت کم ہیں۔ حالانکہ فی الواقع ہماری شریعت میں متواترات اتنے بے شمار ہیں کہ انسان ان کے گننے اور فہرست بنانے سے عاجز ہے۔

فائدہ نمبر ۳:

بہت سے ایسے احکام ومسائل ہیں کہ ہم ان کے 'تواتر' سے غافل اور بے خبر ہوتے ہیں



لیکن جب توجہ اور تجسس کرتے ہیں تو کسی نہ کسی اعتبار سے وہ متواتر نظر آتے ہیں۔ یہ بالکل ایسا ہی ہے جیسے بسا اوقات انسان 'نظری' مسائل سمجھنے اور محفوظ کرنے میں ایسا منہمک ہو جاتا ہے کہ 'بدیہیات' اس کی نگاہ سے بالکل اوجھل ہو جاتے ہیں (اور جب توجہ کرتا ہے تو پتہ چلتا ہے کہ یہ تو بدیہی ہے)

## ضروریات دین میں سے کسی متواتر 'امر مسنون' کا انکار کرنے سے بھی انسان کافر ہو جاتا ہے

ضروریات دین اور متواترات کی اس تشریح وتحقیق کے بعد اب ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ مثلاً:

۱۔ نماز پڑھنا فرض ہے اور اس کے فرض ہونے کا اعتقاد بھی فرض ہے۔ نماز سیکھنا بھی فرض ہے اور نماز سے انکار یعنی اس کو نہ ماننا یا نہ جاننا کفر ہے۔

۲۔ مسواک کرنا سنت ہے مگر اس کے سنت ہونے کا اعتقاد فرض ہے اور اس کی سنیت کا انکار کفر ہے۔ لیکن اس پر عمل کرنا اور علم حاصل کرنا سنت ہے اور اس کے علم سے ناواقف رہنا حرمانِ ثواب کا سبب ہے اور اس پر عمل نہ کرنا (رسول اللہ ﷺ کے عتاب) یا (ترک سنت کے) عذاب کا موجب ہے۔

(دیکھا آپ نے کہ ایک سنت کی سنیت کے انکار سے بھی انسان کافر ہو جاتا ہے)

## ضروریات دین میں تاویل کرنا بھی کفر ہے:

ہم آنے والی فصلوں میں زیادہ تفصیل اور تحقیق کے ساتھ ثابت کریں گے کہ ارباب حل وعقد علماء کا اس پر اجماع ہو چکا ہے کہ 'ضروریات دین' میں کوئی ایسی تاویل کرنا بھی کفر ہے جس سے اس کی وہ صورت باقی نہ رہے جو تواتر سے ثابت ہے، اور جو اب تک ہر زمانہ کے خاص وعام مسلمان سمجھتے سمجھاتے چلے آئے ہیں اور جس پر امت کا تعامل رہا ہے۔

## علماء احناف کے نزدیک تو کسی بھی 'قطعی' امر کا انکار کفر ہے:

علماء احناف تو اس پر اوراضافہ کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کسی بھی 'قطعی' اور 'یقینی' حکم شرعی یا عقیدہ کا انکار کفر ہے۔اگر چہ وہ ضروریات دین کے تحت نہ آتا ہو۔چنانچہ شیخ ابن ہمامؒ نے مسایرہ میں ۲۰۸ پر اس کی تصریح فرمائی ہے اور دلائل کے اعتبار سے علماء احناف کی یہ رائے غایت درجہ قوی ہے (صفحہ ۲۰۸ طبع جدید مصر)

حاصل یہ ہے کہ ہر وہ 'قطعی' اور 'یقینی' امر شرعی جو اس قدر واضح ہو کہ اس کے تعبیر کرنے والے الفاظ اور ان کے معنی کو ہر اعلی، ادنیٰ اور متوسط درجہ کا آدمی بآسانی جانتا اور سمجھتا ہو اور ان کی مراد بھی اتنی واضح ہو کہ اس کے متعین کرنے کے دلائل اور براہین کی کھینچ تان کی ضرورت نہ ہو ایسا 'امر شرعی' جب صاحب شریعت علیہ السلام سے بطور 'تواتر' ثابت ہو تو اس پر بعینہ اور ہو بہو اسی ظاہری صورت میں بغیر کسی تاویل وتصرف کے ایمان لانا فرض ہے اور اس کا انکار یا اس میں کوئی 'تاویل وتصرف' کرنا کفر ہے۔

اب اس باب دوم میں مفتی اعظم پاکستان مفتی ولی حسن اور علامہ محمد یوسف بنوری رحمہم اللہ کے مضامین کا اقتباس مزید وضاحت اور تائید کے لئے درج کیا جاتا ہے۔

حضرت مفتی صاحبؒ نے منکر حدیث غلام احمد پرویز کے چند نظریاتِ فاسدہ کا ذکر فرمایا پھر ان کی تردید بالترتیب نہایت ہی محققانہ انداز سے فرمائی ہے۔ایسے اصول ذکر فرماتے ہیں کہ جن سے ہر کفریہ عقیدہ اور اعمال فاسدہ اور اقوال کاسدہ کا رد ثابت ہوتا ہے، اور یہی طریقہ کار علامہ یوسف بنوریؒ نے اپنے عربی استفتاء اور فتویٰ میں بھی اختیار فرمایا ہے، مفتی ولی حسن صاحبؒ کی عبارت ملاحظہ ہو، پہلے نظریاتِ باطلہ:

(۱) قرآن کریم میں جہاں بھی ''اللہ اور رسول'' کا نام آیا ہے اس سے مراد ''مرکز ملت'' ہے۔

(۲) جہاں اللہ اور رسول کی اطاعت کا ذکر ہے اس سے مراد ''مرکزی حکومت کی



اطاعت'' ہے۔

(۳) قرآن کریم میں ''اُولی الأمر'' سے مراد افسرانِ ماتحت ہیں۔

(۴) رسول کو قطعاً یہ حق حاصل نہیں کہ وہ کسی سے اپنی اطاعت کرائے۔

(۵) رسول کی حیثیت صرف اتنی ہے کہ وہ اس قانون کو انسانوں تک پہونچانے والا ہے۔

(۶) رسول اللہ ﷺ جب موجود تھے تو بہ حیثیت ''مرکز ملت'' آپ کی اطاعت فرض تھی آپ ﷺ کے بعد آپ ﷺ کی اطاعت کا حکم نہیں کیونکہ اطاعت کے معنی ہی کسی زندہ کے احکام کی تابعداری کرنا ہے۔

(۷) ختم نبوت کا مطلب یہ ہے کہ انسانوں کو اپنے معاملات کے فیصلے آپ کرنے ہوں گے۔

(۸) قرآن کریم کے احکام وراثت، قرضہ، لین دین، صدقہ خیرات و زکوٰۃ وغیرہ سب عبوری دور سے متعلق ہیں۔

(۹) شریعت محمدیہ صرف آنحضرت ﷺ کے عہد مبارکہ کے لیے تھی نہ کہ ہر زمانے کے لیے بلکہ ہر زمانے کی ''شریعت'' وہ ہے جس کو اس عہد کا مرکز ملت اور اس کی مجلس شوریٰ مرتب و مدون کرے۔

(۱۰) مرکز ملت کو اختیار ہے کہ وہ عبادات، نماز، روزہ، معاملات، اخلاق غرض جس چیز میں چاہے ردوبدل کردے۔

(۱۱) ''مرکز ملت'' اپنے زمانے کے کسی تقاضے کے ماتحت نماز کی کسی جزئی شکل میں ردوبدل کرسکتا ہے۔

## غلام احمد پرویز کے خیالات کا رد

مذکورہ بالا اقوال سے قارئین کو اندازہ ہوگیا ہوگا کہ غلام احمد پرویز کا مقصد حاکمیت

الہیہ سے انکار اور نبی اکرم ﷺ کے احکامات اور ان کے طریقہ کو کالعدم قرار دینا ہے اور اس کی جگہ پارلیمنٹ کی حاکمیت اور ان کے ماتحت وزراء اور آفیسران کی حاکمیت ثابت کرنی ہے۔ اور قانون سازی کا حق ان کو دینا ہے، اور یہی ہر ملک کے بددین حکمرانوں کا مقصد ہے تاکہ اسلامی نظام کی جگہ اشتراکیت یا سرمایہ دارانہ کافرانہ نظام قائم و نافذ ہو اور جمہوریت ملعونہ کے تحت ملک کا سیاسی نظام چلتا رہے، ان خرافات کے جواب میں حضرت مفتی ولی حسن رحمہ اللہ نے مندرجہ ذیل واضح طریقہ سے رد فرمایا ہے:

## (۱) قرآن کریم میں جہاں بھی ''اللہ ورسول'' کا نام آیا ہے اس سے مراد مرکز ملت ہے

یہ کھلی ہوئی تحریف والحاد ہے اور دلالت الفاظ کے قطعاً خلاف ہے واضح رہے کہ لفظ ''اللہ'' کی دلالت اپنے معنی پر ظاہر و قطعی ہے اور اسی طرح لفظ ''رسول'' کی دلالت بھی، اور الفاظ شرعیہ کے معنی ظاہری و قطعی کو چھوڑ کر کوئی دوسرے معنی مراد لینا الحاد و زندقہ کے سوا کچھ نہیں۔

لفظ کی دلالت اپنے معنی پر یا لغوی ہوتی ہے یا عرفی یا اصطلاحی اور ''اللہ ورسول'' کی دلالت ''مرکز ملت'' پر ان تینوں دلالتوں میں سے کوئی سی بھی نہیں، عربی زبان کی مستند لغات میں سے کسی لغت میں بھی اللہ ورسول کے معنی مرکز ملت کے نہیں اور نہ کسی علم کی اصطلاح میں اس کے یہ معنی ہیں۔ بلکہ ایک عامی بھی یہ نہیں کہہ سکتا کہ اللہ ورسول سے مراد مرکز ملت ہے، قرآن کریم اسی زبان میں نازل ہوا ہے جو عرب میں بولی اور سمجھی جاتی تھی، یہ زبان آج بھی زندہ ہے، اللہ ورسول کے الفاظ اس میں قدیم سے مستعمل چلے آتے ہیں۔ عربی زبان کے اشعار ومحاورات محفوظ ہیں۔ پرویز نے اللہ ورسول کا جو مفہوم اپنے ذہن سے متعین کیا ہے اس کے ثبوت میں عربی زبان کا نہ تو کوئی محاورہ پیش کیا جا سکتا ہے اور نہ کوئی شعر۔



قرآن کریم جس ذات گرامی پر نازل ہوا ہے اس نے اللہ ورسول کے معنی مرکز ملت کے نہیں بتلائے اور نہ جن نفوس قدسیہ کو قرآن کریم کا اولین مخاطب بنایا گیا تھا ان میں سے کسی نے اس کے یہ معنی سمجھے پھر قرآن کریم کی بے شمار آیات میں اللہ ورسول کا ذکر آیا ہے اگر اس سے مرکز ملت مراد تھا تو کسی آیت میں اس کی وضاحت کیوں نہیں کی گئی؟ مزید برآں قرآن کریم میں اللہ ورسول پر ایمان لانے کا حکم دیا گیا ہے، کیا مرکز ملت پر بھی اسی طرح ایمان لانا ضروری ہوگا؟ اللہ اور رسول پر ایمان نہ لانا کفر ہے، کیا مرکز ملت پر بھی ایمان نہ لانے کا نتیجہ کفر ہوگا؟ اللہ اور رسول کے خلاف ذرا بھی عقیدت میں فتور آجائے تو کفر ہے کیا مرکز ملت کا بھی یہی حکم ہوگا؟ اللہ تعالیٰ کی صفات جلیلہ جو قرآن کریم میں ذکر ہوئی ہیں کیا یہی صفات مرکز ملت کی ہوں گی؟

الغرض اللہ ورسول سے مراد مرکز ملت ہرگز نہیں ہوسکتا۔ یہ صراحتاً الحاد و زندقہ ہے اور الفاظ قرآن کو باطنی مفاہیم پہنانے کی بدترین کوشش، قرآن کریم نے اس عمل کو الحاد سے تعبیر کیا ہے۔ ارشاد ہے:

﴿ان الذین یلحدون فی آیاتنا لا یخفون علینا افمن یلقی فی النار خیر أم من یأتی آمنا یوم القیامة ، اعملوا ما شئتم انه بما تعملون بصیر﴾

ترجمہ: بلاشبہ وہ لوگ جو ہماری آیات میں الحاد (کجروی) کی راہیں نکالتے ہیں وہ ہم سے چھپے ہوئے نہیں ہیں بھلا جو آگ میں ڈالا جائے گا وہ بہتر ہے یا جو آئے گا قیامت کے دن امن سے، کیے جاؤ جو چاہو، بے شک جو تم کرتے ہو وہ دیکھتا ہے۔

آیت کریمہ کا حاصل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی نازل کی ہوئی آیات کو سن کر جو لوگ کجروی سے باز نہیں آتے اور سیدھی سیدھی باتوں میں واہی تباہی شبہات پیدا کر کے ٹیڑھ نکالتے ہیں یا خواہ مخواہ توڑ مروڑ کر ان کا مطلب غلط لیتے ہیں ممکن ہے وہ لوگ اپنی چالاکیوں پر مغرور ہوں، مگر اللہ تعالیٰ سے ان کا حال پوشیدہ نہیں۔ جس وقت اس کے سامنے جائیں گے خود دیکھ لیں گے۔ فی

الحال اس نے ڈھیل دے رکھی ہے۔ وہ مجرم کو ایک دم نہیں پکڑتا اس لئے آگے فرمایا ﴿اعملوا ما شئتم انہ بما تعملون بصیر﴾ یعنی اچھا جو تمہاری سمجھ میں آئے کیے جاؤ مگر یاد رہے کہ تمہاری سب حرکات اس کی نظر میں ہیں، ایک دن ان کا پورا خمیازہ بھگتنا پڑے گا۔

## (۲) ''جہاں اللہ اور رسول ﷺ کی اطاعت کا ذکر ہے اس سے مراد مرکزی حکومت کی اطاعت ہے''

یہ بھی تحریف معنوی اور الحاد و زندقہ کی بدترین مثال ہے اور لفظ کی قطعی وظاہری دلالت سے صریح انحراف، یہاں بھی وہی سوالات ہوں گے جو اس سے پہلی تنقیح کے ذیل میں کیے گئے تھے۔ مزید برآں ایک سوال یہ بھی ہے کہ اگر کسی جگہ نظام حکومت نہ ہو تو وہاں اللہ اور رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کی کیا شکل ہوگی؟

یہ واضح رہے کہ اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ کی اطاعت اسلام کی اساس اولین ہے۔ سارے دین کی عمارت اسی پر قائم ہے، اسی لیے قرآن کریم میں اس کا جگہ جگہ ذکر آیا ہے اور نہایت تاکید کے ساتھ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کا حکم دیا گیا ہے ایک جگہ ارشاد ہے:

﴿قل أطيعوا الله والرسول فان تولوا فان الله لا يحب الكفرين﴾ [آل عمران: رکوع ۴].

ترجمہ: آپ کہہ دیجئے کہ اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) کی اطاعت کرو پس اگر تم اس سے اعراض کرو تو (یاد رکھو) کہ اللہ تعالیٰ کافروں کو پسند نہیں کرتا۔

## (۳) ''قرآن کریم میں ''أولی الأمر'' سے مراد افسران ماتحت ہیں''

یہ قرآن مجید کی کھلی ہوئی تحریف ہے، یاد رہے کہ آیت کریمہ ﴿أطيعوا الله وأطيعوا الرسول وأولي الأمر منكم﴾ کی جو تعبیر وتشریح پرویز کی عبارت میں کی گئی ہے وہ قطعاً کفر ہے اور امت محمدیہ کے قطعی فیصلے کے خلاف ہے ''اللہ کی اطاعت'' سے مراد وہ اوامر الٰہیہ ہیں جو



قرآن کی صورت میں امت کو دیئے گئے ہیں۔ اور ''اطاعت رسول'' سے مراد وہ احکام نبویہ ہیں جو رسول اللہ ﷺ نے اپنی حیات مبارکہ میں نافذ فرمائے تھے اور ان کا تمام تر ذخیرہ کتب حدیث میں محفوظ و منضبط ہے، اور ''أولی الأمر'' سے مراد وہ با اقتدار طبقہ ہے جو تفقہ فی الدین کے وصف سے متصف ہو اور اعلاء کلمۃ اللہ اور اجراء احکام شریعت میں دل و جان سے ساعی ہو، نیز وہ علماء ربانی کہ جو امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ انجام دیتے رہتے ہیں، ان ہی کو حق ہے کہ اللہ و رسول اللہ ﷺ کے کلام کی ضرورت کے وقت تعبیر وتشریح کریں اور ان ہی کی اطاعت امت پر فرض ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو ''ترجمان قرآن'' اور ''خیر امت'' کے لقب سے عہد صحابہ میں مشہور ہوئے ہیں ان سے ''أولی الأمر'' کی جو تفسیر الدر المنثور میں بروایت ابن جریر، ابن المنذر، ابن ابی حاتم اور حاکم سے منقول ہے وہ یہ ہے:

"يعني أهل الفقه والدين وأهل طاعة الله الذين يعلمون الناس معاني دينهم ويأمرونهم بالمعروف وينهونهم عن المنكر فأوجب الله طاعتهم على العباد". (ج ۲ ص ۱۷۶).

(ترجمہ) یعنی وہ حضرات جو فقہ و دین کے حامل ہوں اور اللہ کی اطاعت میں سرگرم ہوں اور لوگوں کو دین کے معانی سمجھاتے ہوں، نیکی کا حکم دیتے ہوں اور برائی سے روکتے ہوں اللہ تعالیٰ نے ایسے لوگوں کی اطاعت اپنے بندوں پر فرض کی ہے۔

یہی تفسیر جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ اور حضرت مجاہدؒ سے بھی منقول ہے (ملاحظہ ہو الدر المنثور، ج ۲ ص ۱۷۶)

ظاہر ہے کہ امت کی جن ہستیوں کی زندگی قرآن وسنت کی مزاولت میں گزری ہو اور جو سرتاپا شریعت مقدسہ سے آراستہ و پیراستہ ہوں وہی اللہ اور اس کے رسول کے دین کی تعبیر و

تشریح کے اہل ہیں اور ضرورت کے وقت ان ہی کی اطاعت کو واجب قرار دیا جاسکتا ہے۔ جاہل، بے دین یا فاسق اور بدعقیدہ افسران ماتحت اور حکام وقت جنہوں نے انگریز کی اطاعت وخدمت گزاری میں اپنی زندگیاں گنوائی ہوں اور جنہیں قرآن کریم پڑھنا بھی نہ آتا ہو ان کو دین کی تعبیر و تشریح کا حق کیسے دیا جاسکتا ہے۔ اسی وجہ سے بعض روایات میں "أولو الأمر" کی تفسیر کے سلسلے میں بطور مثال حضرات ابوبکر، عمر، عثمان، علی رضی اللہ عنہم جیسے اکابر وفقہاء صحابہ کے نام منقول ہیں، اور بعض روایات میں صرف صحابہ کرام کو "أولی الأمر" کا مصداق قرار دیا ہے۔ ان تشریحات کی روشنی میں ہر مسلمان فیصلہ کرسکتا ہے کہ "أولـی الامـر" سے افسران ماتحت اور اللہ ورسول سے مرکز ملت یا نظام حکومت مراد لینا صریح کفر والحاد نہیں تو اور کیا ہے۔

## (۴) ''رسول کو قطعاً یہ حق حاصل نہیں کہ وہ کسی سے اپنی اطاعت کرائے''

ایسا کہنا قطعاً کفر ہے، اطاعتِ رسولؐ دین کے مسلمات میں سے ہے۔ امت محمدیہ علی صاحبہا التحیات والتسلیمات نے اطاعت رسول کو ہمیشہ دین کا جزو لاینفک سمجھا ہے۔ رسول پر ایمان لانے کا مطلب ہی اس کی اطاعت وفرمانبرداری ہے، اور نہ صرف یہ کہ جناب رسول اللہ ﷺ کی اطاعت ضروری ہے بلکہ ہر رسول مطاع ہوتا تھا اور ہر امت پر اپنے رسول کی اطاعت فرض ولازم تھی۔ دیکھئے قرآن کریم کس طرح حصر کے ساتھ بیان کررہا ہے:

﴿وما أرسلنا من رسول الا ليطاع باذن الله﴾ [النساء ع ۹ پ ۵].

ترجمہ: ہم نے کوئی رسول نہیں بھیجا مگر اس لیے کہ اس کی اطاعت کی جائے اللہ کے اذن سے۔

پھر صرف رسول کی اطاعت کا حکم دینے پر ہی اکتفا نہیں کیا گیا بلکہ اس کی اطاعت کو خود اللہ تعالیٰ کی اطاعت فرمایا گیا۔ ارشاد ہے:

﴿من يطع الرسول فقد أطاع الله﴾ [النساء ع ۱ پ ۵].



ترجمہ: جو رسول کی اطاعت کرے اس نے اللہ کی اطاعت کی۔

اور محبت الٰہی کے دعویداروں سے صاف کہہ دیا گیا کہ تمہارے اس دعوے کی سچائی اسی وقت ظاہر وعیاں ہوگی جب کہ تم رسول کی اتباع واطاعت میں سرگرم ہوگے معلوم ہوا کہ اتباع رسول کے بغیر محبت الٰہی اور اتباع قرآن کا دعویٰ سراسر لغو اور باطل ہے۔ ارشاد ہے:

﴿قـل ان كـنـتـم تحبون الله فاتبعوني يحببكم الله ويغفر لكم ذنوبكم والله غفور رحيم﴾ [آل عمران ع ۴].

(ترجمہ) آپ فرمادیں اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو تو میری راہ پر چلو تا کہ تم سے اللہ محبت کرے اور تمہارے گناہ بخشے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔

اطاعت رسول کی اہمیت کی پیش نظر قرآن کریم میں اس کا بار بار حکم دیا گیا ہے چنانچہ چند آیات درج ذیل ہیں:

﴿قل أطيعوا الله والرسول فان تولوا فان الله لا يحب الكفرين﴾
[آل عمران ع ۴ پ ۳].

(ترجمہ) آپ کہہ دیں اطاعت کرو اللہ کی اور اس کے رسول کی پھر اگر اعراض کریں تو (سنا دیجئے) کہ اللہ کو کافروں سے محبت نہیں۔

﴿واطيعوا الله والرسول لعلكم ترحمون﴾ [آل عمران ع ۱۴ پ ۴].

ترجمہ۔ اور اطاعت کرو اللہ کی اور رسول کی تا کہ تم پر رحم ہو۔

﴿يـا أيهـا الـذيـن آمـنـوا أطيعوا الله ورسوله ولا تولوا عنه وأنتم تـسـمعون﴾
[الأنفال ع ۶ پ ۱۰].

(ترجمہ) اے ایمان والو اطاعت کرو اللہ کی اور اس کے رسول کی اور اس سے مت پھرو سن کر۔

﴿وأطيعوا الله ورسوله ولا تنازعوا فتفشلوا و تذهب ريحكم﴾ [الأنفال ع ۶ پ ۱۰].

ترجمہ: اور اطاعت کرو اللہ کی اور اس کے رسول کی اور آپس میں

نہ جھگڑو پس نامرد ہو جاؤ گے اور جاتی رہے گی تمہاری ہوا۔

﴿ومن يطع الله ورسوله ويخش الله ويتقه فأولئك هم الفائزون﴾ [النور ع۷ پ ۱۰].

ترجمہ: اور جو کوئی اطاعت کرے اللہ کی اور اس کے رسول کی اور ڈرتا رہے اللہ سے اور تقویٰ اختیار

کرے سو وہی لوگ ہیں کامیاب ہونے والے۔

﴿قل أطيعوا الله والرسول فان تولوا فانما عليه ما حمل وعليكم ما حملتم وان تطيعوه

تهتدوا وما على الرسول الا البلاغ المبين﴾ [النور ع۷].

(ترجمہ) آپ کہہ دیجئے کہ اطاعت کرو اللہ کی اور رسول کی پھر اگر تم اعراض کرو گے تو اس کا ذمہ ہے جو

بوجھ اس پر رکھا اور تمہارا ذمہ ہے جو بوجھ تم پر رکھا اگر اس (رسول کی) اطاعت کرو گے تو ہدایت پا

جاؤ گے اور پیغام لانے والے کے ذمہ نہیں مگر پہونچا دینا کھول کر۔

﴿وأقيموا الصلوٰة وآتوا الزكوٰة وأطيعوا الرسول لعلكم ترحمون﴾ [النور ع۷ پ ۱۸].

ترجمہ: قائم رکھو نماز اور دیتے رہو زکوٰۃ اور اطاعت کرو رسول کی تاکہ تم پر رحم ہو۔

﴿يا أيها الذين آمنوا أطيعوا الله وأطيعوا الرسول ولا تبطلوا أعمالكم﴾ [محمد ع۴ پ ۲۶].

(ترجمہ) اے ایمان والو اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسول کی اور اپنے اعمال کو باطل مت کرو۔

پھر اطاعت رسول کا بار بار تاکیدی حکم دینے کے ساتھ ساتھ یہ بھی واضح کیا گیا کہ جب تک لوگ اپنے تمام باہمی جھگڑوں اور زندگی کے فیصلوں میں رسول اللہ ﷺ کو حَکَم نہ بنائیں گے ان کا ایمان کالعدم ہے، اور یہ بھی صاف کہہ دیا گیا کہ رسول برحق (ﷺ) کے فیصلوں کو دل کی کشادگی اور زبان وقلب کی ہم آہنگی کے ساتھ قبول کر لینا ضروری ہے، ارشاد ہے:

﴿فلا وربك لا يؤمنون حتى يحكموك فيما شجر بينهم ثم لا يجدوا في أنفسهم حرجا مما قضيت ويسلموا تسليما﴾ [النساء ع۹ پ ۵].

(ترجمہ) سو قسم ہے تیرے رب کی وہ مومن نہ ہوں گے یہاں تک کہ تجھ کو ہی منصف



جانیں اس جھگڑے میں جو ان میں اٹھے، پھر نہ پاویں اپنے جی میں کسی قسم کی تنگی تیرے فیصلے سے اور قبول کریں خوشی سے۔

یہ آیت کریمہ جس حقیقت کبریٰ کو بیان کر رہی ہے اس پر غور کرنے کے بعد کسی مومن کو اطاعت رسول کے بارے میں شک وشبہ نہیں رہ سکتا۔ آیت میں جو حکم بیان کیا جا رہا ہے وہ قرآن کے مخاطبین اولین کے ساتھ مختص نہیں بلکہ پوری امت محمد یہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام قیامت تک اس کے ماننے کی مکلف ہے۔

غرض اللہ اور اس کے رسول کے فیصلہ کے بعد کسی مومن کو یہ اختیار باقی نہیں رہتا کہ وہ اس سے انحراف کر سکے۔ ارشاد ہے:

﴿وما كان لمؤمن ولا مؤمنة اذا قضى الله و رسوله أمراً أن يكون لهم الخيرة من أمرهم ومن يعص الله ورسوله فقد ضل ضلالا مبيناً﴾

[الأحزاب، ع ۵، پارہ ۲۲].

ترجمہ: اور کسی ایماندار مرد کو یا عورت کو یہ حق حاصل نہیں کہ جب اللہ اور اس کا رسول کسی بات کا فیصلہ کر دے تو ان کو رہے اختیار اپنے کام کا اور جس نے نافرمانی کی اللہ اور اس کے رسول کی تو وہ صریح اور صاف گمراہی میں پڑ گیا۔

آیت بالا واضح طور پر بتا رہی ہے کہ رسول کے فیصلے کے مقابلے میں کسی مومن کو فیصلہ کرنے کا حق نہیں بلکہ اسکے لیے سعادت وسلامتی کی راہ یہی ہے کہ وہ رسول کے فیصلوں کے سامنے اپنا سر جھکا دے، ورنہ بصورت دیگر اسکے حصہ میں ضلال وگمراہی کے سوا کچھ نہیں، علامہ آلوسیؒ رقم طراز ہیں:

"أي أن يختاروا من أمرهم ماشاؤا بل يجب عليهم ان يجعلوا رأيهم تبعاً لرأيه عليه الصلوٰة والسلام واختيارهم تلواً لاختياره". (روح المعانی ج ۲۲ ص ۲۲).

ترجمہ: یعنی ان کو یہ حق نہیں کہ اپنے امور کے متعلق جو چاہیں فیصلہ کریں بلکہ ان پر

لازم ہے کہ اپنی آراء کو جناب رسول اللہ ﷺ کی رائے مبارک کے تابع رکھیں اور اپنی پسند کو آپ کی پسند کا پابند بنائیں۔

اور یہی نہیں کہ رسول کی اطاعت کا تاکیدی حکم دیا گیا بلکہ رسول کی مخالفت کرنے والوں کو عذاب الیم سے ڈرایا بھی گیا ہے۔ چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**﴿فليحذر الذين يخالفون عن امره ان تصيبهم فتنة اويصيبهم عذاب اليم﴾**
**[النور : ع ٩ پاره ١٨].**

ترجمہ: سو ڈرتے رہیں وہ لوگ جو خلاف کرتے ہیں اس کے حکم کا اس سے کہ آپڑے ان پر کچھ خرابی یا پہنچے ان کو دردناک عذاب۔

اور دوسری جگہ فرمایا ہے:

**﴿ومن يشاقق الرسول من بعد ما تبين له الهدىٰ ويتبع غير سبيل المؤمنين نوله ما تولىٰ ونصله جهنم وساء ت مصيراً﴾ [النساء ع٧ پاره ٥].**

ترجمہ: اور جو کوئی مخالفت کرے رسول کی جبکہ کھل چکی اس پر سیدھی راہ اور چلے سب مسلمانوں کے راستہ کے خلاف تو ہم اس کو حوالہ کریں گے وہی طرف جو اس نے اختیار کی اور ڈالیں گے ہم اس کو دوزخ میں اور وہ بہت بری جگہ ہے۔

یعنی جب کسی کو یہ حق بات واضح ہو چکے پھر اس کے بعد بھی رسول کے حکم کی مخالفت کرے اور سب مسلمانوں کو چھوڑ کر اپنے لیے جدا راہ اختیار کرے تو اس کا ٹھکانہ جہنم ہے، (العیاذ باللہ)۔

ان آیات کے بعد ہم ان احادیث کی طرف آتے ہیں جس میں جناب رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کو امت پر فرض و لازم قرار دیا گیا ہے تو وہ اس کثرت سے ملتی ہیں کہ ان کا شمار بھی دشوار ہے چنانچہ اس سلسلے میں چند احادیث ہدیہ قارئین ہیں۔

**عن أبي هريرة قال قال رسول الله ﷺ كل أمتي يدخلون الجنة الا من أبى قيل من أبى قال من اطاعني دخل الجنة ومن عصاني فقد أبى . (رواه البخاري) .**



ترجمہ: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری ساری امت جنت میں جائے گی سوائے ان لوگوں کے جو انکار کریں، عرض کیا گیا یہ کون لوگ ہیں فرمایا جس نے میری اطاعت کی جنت میں داخل ہوا اور جس نے نافرمانی کی تو اس نے انکار کیا۔

**عن جابر في حديث طويل . في آخره .**
**"فمن اطاع محمدا فقد أطاع الله ومن عصى محمدا فقد عصى الله ومحمد فرق بين الناس" . (ر اه البخاري) .**

ترجمہ: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے ایک طویل حدیث مروی ہے جس کے آخر میں آتا ہے کہ جس نے محمد ﷺ کی اطاعت کی اس نے اللہ کی اطاعت کی اور جس نے محمد ﷺ کی نافرمانی کی اس نے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کی اور محمد ﷺ خط امتیاز کھینچنے والے ہیں مومن اور کافر کے درمیان۔

**عن مالك بن أنس مرسلاً قال قال رسول الله ﷺ تركت فيكم أمرين لن تضلوا ما تمسكتم بهما كتاب الله وسنة رسوله . (مؤطا) .**

جناب رسول اللہ ﷺ ارشاد فرماتے ہیں میں نے تمہارے پاس دو چیزیں چھوڑی ہیں جب تک تم اس پر عمل کرتے رہو گے گمراہ نہیں ہو گے اللہ کی کتاب اور اس کے رسول کی سنت۔

**عن جابر قال قال رسول الله ﷺ : والذى نفس محمد بيده لو بدالكم موسى فاتبعتموه تركتموني لضللتم عن سواء السبيل ولو كان حياً وادرك نبوتي لا تبعني . (دارمي)**

ترجمہ: جناب رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں محمد کی جان ہے اگر تمہارے سامنے موسیٰ علیہ السلام تشریف لے آئیں اور تم ان کا اتباع کرو اور مجھ کو چھوڑ دو تو یقیناً گمراہ ہو جاؤ اور اگر وہ بھی بقید حیات ہوتے اور میری نبوت کو پاتے تو میری ہی اتباع

کرتے۔

پرویز کے کفر وضلال کا نقطہ اولین اطاعت رسول کا انکار ہے اسی لیے علماء امت نے اطاعت رسول کو اصل دین قرار دیا تھا اور اس سے سرمو تجاوز کو زیغ وضلال کا سرچشمہ۔ امام اہل سنت امام احمد بن حنبل الشیبانیؒ کے الفاظ پڑھیے پرویز پر یہ الفاظ کس طرح صادق آتے ہیں۔

**قال الامام احمد فی روایة الفضل ابن زیاد . نظرت فی المصحف وجدت طاعة الرسول ﷺ فی ثلاثة و ثلاثین موضعاً ثم جعل یتلو فلیحذر الذین یخالفون عن أمره أن تصیبهم فتنة . الآیة وجعل یکررها ویقول وما الفتنة الشرک لعله اذا رد بعض قوله ان یقع فی قلبه شیء من الزیغ فیزیغ قلبه فیهلکه وجعل یتلو هذه الآیة (فلا وربک لا یؤمنون حتی یحکموک فیما شجر بینهم) . (الصارم المسلول علیٰ شاتم الرسول ص۵۵)**

(ترجمہ) امام احمدؒ نے فرمایا (جیسا کہ فضل بن زیاد کی روایت ہے) کہ میں نے قرآن کریم میں غور کیا تو تینتیس مقامات پر جناب رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کا حکم موجود پایا پھر آپ اس آیت کی تلاوت فرمانے لگے فلیحذر الذین ۔۔ الخ (چاہیے کہ ڈریں وہ لوگ جو رسول ﷺ کی حکم کی مخالفت کرتے ہیں اس بات سے کہ ان کو کوئی فتنہ نہ پہنچ جائے) امام ممدوح اس آیت کو بار بار پڑھتے جاتے تھے اور فرماتے جاتے تھے کہ فتنہ کیا ہے؟ شرک ہے۔ ہوگا یہ کہ جب کوئی شخص آپ کے کسی قول کو رد کرے گا تو اس کے دل میں کجی سی پیدا ہوگی اور پھر جب اس کا دل کجی میں مبتلا ہو جائے گا تو اس کو ہلاک کردے گا۔ اور پھر آپ یہ آیت پڑھنے لگے فلا وربک الخ (تیرے رب کی قسم وہ ایمان نہیں لائیں گے تاوقتیکہ وہ اپنے اختلافات میں آپ کو حکم قرار نہ دیں) اطاعت رسول کا انکار درحقیقت رسول اللہ ﷺ سے برأت اور بیزاری ہے جو سراسر کفر ہے۔

علامہ شامیؒ شفاء قاضی عیاض سے ناقل ہیں کہ:

**قال ابو حنیفة وأصحابه من بریء محمد ﷺ أو کذب به فهو مرتد . (رد**



**المختار ص ۴۰۱) .**

ترجمہ: امام ابوحنیفہؒ اور ان کے اصحاب نے فرمایا جو شخص جناب رسول اللہ ﷺ سے بیزاری کا اظہار کرے یا آپ کو جھٹلائے وہ مرتد ہے۔ رسول کے فیصلوں سے انکار درحقیقت رسالت سے انکار ہے اور رسالت سے انکار کفر ہے۔ آیت کریمہ ﴿**وما أرسلنا من رسول الا لیطاع باذن اللّٰه**﴾ کی تفسیر کے سلسلہ میں علامہ شہاب خفاجیؒ لکھتے ہیں:

**ای الا لیطیعه من بعث الیه ویرضی بحکمه فمن لم یرض به لم یرض برسالته فهو تارک لما یجب علیه الکافر ..... قال القاضی کانه ای اللّٰه احتج بذلک علی ان الذی لم یرض بحکمه وان أظهر الاسلام کافر وقیل فی توجیهه ان لم یرض بحکمه لم یرض بحکم اللّٰه تعالی ومن لم یرض بحکم اللّٰه تعالیٰ فهو کافر . (نسیم الریاض ، ج۳ . ص ۳۵۲) .**

یعنی جن لوگوں کی طرف نبی کو بھیجا گیا ہے وہ اس کی اطاعت کریں اور اس کے فیصلوں پر رضامندی کا اظہار کریں لہٰذا جو شخص اس کے فیصلوں پر راضی نہیں وہ اس کی رسالت سے بھی راضی نہیں اور وہ اپنے فرض کا تارک اور کافر ہے قاضی (عیاض) نے فرمایا گویا اللہ تعالیٰ نے اس امر کو بطور دلیل بیان فرمایا ہے کہ جو شخص رسول کے فیصلوں سے رضامند نہ ہوا گرچہ وہ اسلام کا اظہار کرے وہ کافر ہے۔ آیت کی توجیہ میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ اگر کوئی شخص رسول کے فیصلوں پر راضی نہیں تو وہ اللہ کے فیصلوں پر بھی راضی نہیں اور جو اللہ کے فیصلوں پر راضی نہیں وہ کافر ہے۔

ان آیات قرآنی کے بموجب آنحضرت ﷺ معلم، مربی، شارح کتاب الٰہی، امت کے تمام معاملات اور فیصلوں میں قاضی، تمام نزاعات اور جھگڑوں میں حکم اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے تشریعی اختیارات کے حامل ہیں یہی وجہ ہے جس کی بناء پر آپ ﷺ کی زندگی کو قابل تقلید نمونہ اور آپ ﷺ کی اطاعت کو سب مسلمانوں پر فرض کیا گیا ہے اور ہدایت آپ ﷺ کی ہی اطاعت سے وابستہ کی گئی ہے۔ امور مذکورہ بالا کو ذہن نشین کرنے کے لیے آیات ذیل پر نظر ڈالیے:

﴿ربنا وابعث فیهم رسولا منهم یتلوا علیهم آیاتک ویعلمهم الکتاب والحکمة ویزکیهم﴾ . [البقرة ع۱۳ پاره ۱] .

ترجمہ: اے ہمارے پروردگار ان لوگوں میں خود انہی کے اندر سے ایک رسول مبعوث فرما جو انہیں تیری آیات کو پڑھ کر سنائے اور ان کو کتاب وحکمت کی ''تعلیم'' دے اور ان کا ''تزکیہ'' کرے۔

**اس آیت میں آنحضرت ﷺ کے تین اوصاف بالترتیب مذکور ہیں:**

۱۔لوگوں کو قرآن پڑھ کر سنانا۔
۲۔انہیں کتاب وحکمت کی تعلیم دینا۔
۳۔ان کا تزکیہ وتربیت کرنا۔

﴿وأنزلنا الیک الذکر لتبین للناس ما نزل الیهم﴾ . [النحل ع۶ پ ۱۴] .

ترجمہ: اور (اے نبی) یہ یادداشت (قرآن حکیم) ہم نے تمہاری طرف اس لیے نازل کی ہے تاکہ تم لوگوں کو واضح کردو وہ چیز جو ان کی طرف اتاری گئی ہے۔

یعنی آنحضرت ﷺ کا کام ہی یہ ہے کہ ''کتاب اللہ'' کے مضامین کو خوب کھول کر لوگوں کے سامنے بیان فرمائیں، اس سے معلوم ہوا کہ قرآن کا مطلب وہی معتبر ہے جو احادیث رسول ﷺ کے مطابق ہو۔

﴿انا أنزلنا الیک الکتاب بالحق لتحکم بین الناس بما أراک الله﴾ [النساء ع۱۶ پاره ۵] .

ترجمہ: بے شک ہم نے یہ کتاب تمہاری طرف حق کے ساتھ نازل کی ہے تاکہ تم لوگوں کے درمیان جو کچھ اللہ تمہیں سمجھائے اس سے فیصلہ کرو۔

آیت کریمہ کا حاصل یہ ہے کہ اے رسول اللہ ﷺ ہم نے اپنی سچی کتاب آپ پر اس لیے اتاری کہ ہمارے سمجھانے اور بتلانے کے موافق آپ لوگوں کے درمیان فیصلہ کریں گویا



آپ کو مسلمانوں کی زندگی کے معاملات کا حکم اور قاضی مقرر کیا جارہا ہے لہٰذا مسلمانوں کی سعادت اسی میں ہے کہ آپ ﷺ کے فیصلوں سے سرمو تجاوز نہ کریں اور آپ ﷺ کے فیصلوں کے سامنے گردنیں جھکادیں۔

﴿یأمرهم بالمعروف وینهاهم عن المنکر ویحل لهم الطیبات ویحرم علیهم الخبائث ویضع عنهم اصرهم والأغلال التی کانت علیهم﴾ . [الأعراف ع۱۹ پاره۹] .

ترجمہ: وہ ان کو معروف کا حکم دیتا ہے اور منکر سے ان کو روکتا ہے اور ان کے لیے پاک چیزوں کو حلال کرتا ہے اور ناپاک چیزوں کو ان پر حرام کرتا ہے اور ان پر سے وہ بوجھ اور بندھن اتار دیتا ہے جو ان پر چڑھے ہوئے تھے۔

اس آیت شریفہ میں آنحضرت ﷺ کو ذیل کے تشریعی اختیارات تفویض کیے جارہے ہیں:

(۱) نیکی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا۔
(۲) پاکیزہ چیزوں کو حلال اور ناپاک چیزوں کو حرام کرنا۔
(۳) لوگوں کے اوپر سے وہ بوجھ اور قیدیں اتار دینا جن میں پچھلی امتیں بتلا تھیں۔

اب ظاہر ہے کہ ان آیات میں آنحضرت ﷺ کی جن حیثیات کو واضح طور پر بیان کیا گیا ہے ان میں سے کسی ایک حیثیت کا انکار بھی قرآن کا انکار ہے۔

**(۶) ''رسول اللہ ﷺ جب تک موجود تھے تو بحیثیت ''مرکز ملت'' آپ کی اطاعت فرض تھی، آپ ﷺ کی وفات کے بعد آپ ﷺ کی اطاعت کا حکم نہیں کیونکہ اطاعت کے معنی ہی کسی زندہ کے احکام کی تابعداری ہے''۔**

یہ بات بھی کفر ہے کیونکہ آنحضرت ﷺ کی ذات مبارکہ قیامت تک کے لئے واجب

الاطاعت ہے اور آپ ﷺ کی مذکورہ بالا حیثیات رسول و نبی کی ہیں جب آپ ﷺ کی رسالت ونبوت باقی ہے تو آپ ﷺ کی حیثیات بھی باقی رہیں گی۔اس لیے آنحضرت ﷺ کی اطاعت کا انکار آپ کی رسالت ونبوت کا انکار ہے اور یہ کہنا کہ'اطاعت کے معنی ہی کسی زندہ کے احکام کی تابعداری ہے' قطعاً غلط ہے۔

## (۷) ''ختم نبوت کا مطلب یہ ہے کہ انسانوں کو اپنے معاملات کے فیصلے آپ کرنے ہوں گے''۔

یہ صریح الحاد وزندقہ ہے ختم نبوت کا مطلب یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ پر نبوت ورسالت ختم ہوگئی اور اب کوئی رسول یا نبی نہیں آئے گا لہٰذا قیامت تک کے لیے ہدایت وسعادت آپ کی اطاعت میں منحصر ہے۔

واضح رہے کہ یہ عقیدہ ''کہ انسانوں کو اپنے معاملات کے فیصلے آپ کرنے ہوں گے'' رسول کی رسالت کے انکار کے مترادف ہے، آج ہر مسلمان کلمہ طیبہ میں رسول کی رسالت کا اقرار کرتا ہے اور تمام عالم اسلام کے گوشہ گوشہ سے اذان میں آپ کی رسالت کا اعلان کیا جاتا ہے۔

اگر آپ کی رسالت صرف اس بنا پر تھی کہ خدا کی طرف سے قرآن کریم آپ ﷺ نے ہمیں دیا اور بس اس سے آگے کچھ نہیں نہ آپ ہمارے لیے مطاع تھے نہ آمر نہ حاکم نہ قاضی اور نہ شارع تو پھر آپ کی رسالت العیاذ باللہ اس زمانہ میں عملاً ختم ہو چکی اور کلمہ طیبہ میں رسالت محمدی کا اقرار وایمان بے معنی ٹھہرا۔

یاد رہے کہ ہر زمانے میں جس طرح قرآن مجید پر ایمان لانا ضروری ہے اسی طرح صاحب قرآن پر بھی ۔ بلکہ درحقیقت صاحب قرآن پر ایمان لانے کے بعد ہی قرآن پر ایمان مکمل ہوتا ہے کیونکہ جب تک صاحب قرآن پر ایمان نہیں ہوگا قرآن پر ایمان کا دعویٰ سچا نہیں



ہوسکتا، اگر رسول کی رسالت کو درمیان سے ہٹا دیا جائے تو قرآن کی کوئی اہمیت نہیں رہتی یہی وجہ ہے کہ قرآن کریم نے ہر زمانے میں اطاعت رسول کا باتاکید حکم دیا ہے اور امت مسلمہ نے اطاعت رسول کو ہر زمانے کے لیے سند وحجت مانا اور اس سے انحراف کو کفر والحاد سمجھا ہے۔

آخر حضرات ابوبکر وعمر ودیگر خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کا طریقہ اور طرز عمل آپ ﷺ کی وفات کے بعد آپ ﷺ کی احادیث وارشادات کے ساتھ کیسا رہا؟ اسلام کی پوری تاریخ شاہد ہے کہ خلفائے راشدین کے سامنے جب کوئی مسئلہ درپیش ہوا اور کسی نے اس کے بارے میں آنحضرت ﷺ کا کوئی ارشاد گرامی سنایا فوراً اس پر عمل درآمد شروع ہوگیا اور کسی نے یہ آواز نہیں اٹھائی کہ اب تو نبوت ختم ہو چکی اس لیے لوگوں کو اپنے معاملات کے فیصلے آپ کرنا ہوں گے۔

## ۹۔شریعت محمدیہ ﷺ صرف آنحضرت ﷺ کے عہد مبارک کے لیے تھی نہ کہ ہر زمانے کے لیے بلکہ ہر زمانے کی شریعت وہ ہے جس کو اس عہد کا مرکز ملت اور اس کی مجلس شوریٰ مرتب ومدون کرے

یہ صریح کفر ہے اور ختم نبوت کا انکار۔شریعت محمدیہ ﷺ قیامت تک آنے والی امت کے لیے ہے۔ظاہر ہے کہ ایک نبی کی شریعت کو دوسرا نبی ہی منسوخ کرسکتا ہے اور جب آپ خاتم النبیین ہیں اور آپ ﷺ کی ذات ستودہ صفات پر نبوت ورسالت ختم ہوگئی تو آپ کی شریعت بھی آخری شریعت ٹھہری ، پھر کسی مرکز ملت اور اس کی مجلس شوریٰ کو شریعت جدیدہ مرتب و مدون کرنے کا حق کس طرح مل گیا۔پھر اطاعت رسول یا اتباع رسول جس کا قرآن کریم میں بار بار ذکر آیا ہے وقتی اور عارضی حکم نہیں بلکہ دائمی ہے اور ہر زمانے کے لیے ہے۔قرآن کریم میں اشارۃً یا کنایۃً بھی یہ ظاہر نہیں کیا گیا ہے کہ آنحضرت ﷺ کی اطاعت واتباع کا حکم آپ کی حیات تک محدود ہے اس کے بعد جدید شریعت مدون کر لی جائے بلکہ اس کے برخلاف صراحت کے ساتھ

اس امر کی وضاحت موجود ہے کہ آنحضرت ﷺ کی وفات کے بعد آپ ﷺ کے دین وشریعت سے نہ پھرنا بلکہ اسی پر قائم ودائم رہنا۔ یہ آیت کریمہ ملاحظہ ہو:

﴿وما محمد الا رسول قد خلت من قبله الرسل افائن مات أو قتل انقلبتم علی أعقابکم ومن ینقلب علیٰ عقبیه فلن یضر الله شیئا وسیجزی الله الشاکرین﴾ [آل عمران ع۱۵ پاره۴].

ترجمہ: اور محمد ﷺ تو ایک رسول ہیں گذر چکے آپ سے پہلے بہت سے رسول، پھر کیا اگر وہ وفات پا جائیں یا شہید کردیے جائیں تو کیا تم پھر جاؤ گے الٹے پاؤں اور جو کوئی پھر جائے گا الٹے پاؤں تو ہرگز کچھ نہیں بگاڑے گا اللہ کا اور اللہ ثواب دے گا شکرگزاروں کو۔

اسی طرح جب یہ فرمایا گیا کہ:

﴿لقد کان لکم فی رسول الله أسوة حسنة لمن کان یرجوا الله والیوم الآخر﴾ [الأحزاب ع۳ پاره ۲۱].

ترجمہ: بے شک تمہارے لیے رسول ﷺ کی ذات میں عمدہ نمونہ عمل ہے اس شخص کے لیے جو اللہ اور روز آخرت سے آس لگائے ہو۔

تو اس سے مقصد یہ نہیں کہ آنحضرت ﷺ کی ذات گرامی صرف آپ ﷺ کے عہد کے لیے نمونہ تھی بعد میں آنے والے زمانے کے لیے نہیں بلکہ آیت کریمہ تمام مسلمانوں کو بلا استثنا کسی زمان ومکان کے یہ ہدایت دے رہی ہے کہ ہر سچے مومن کے لیے جناب رسول اللہ ﷺ نمونہ کامل ہیں۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین اسی آیت سے آنحضرت ﷺ کی وفات کے بعد سنت کے واجب العمل ہونے پر احتجاج کرتے تھے۔

اخرج ابن ماجة وابن ابی حاتم عن حفص بن عاصم قال قلت لعبد الله بن عمر رضی الله عنهما رأیتک فی السفر لا تصلی قبل الصلاة ولا بعدها فقال یا ابن



اخی صحبت رسول الله ﷺ کذا و کذا فلم اره یصلی قبل الصلوٰة ولا بعدها ویقول الله تعالیٰ لقد کان لکم فی رسول الله اسوة حسنة

واخرج عبدالرزاق فی المصنف عن قتادة قال هم عمر بن الخطاب رضی الله عنه ان ینهی عن الحبرة فقال رجل الیس قد رأیت رسول الله ﷺ یلبسها قال عمر بلی قال الرجل الم یقل الله تعالیٰ لقد کان لکم فی رسول الله اسوة حسنة

واخرج الشیخان وغیرهما عن ابن عباس قال اذا حرم الرجل امرأته فهو یمین یکفرها وقال لقد کان لکم فی رسول الله اسوة حسنة الیٰ غیر ذلک من الاخبار (روح المعانی ج ۲۱ ص ۱۶۸)

ترجمہ: ابن ماجہ اور ابن ابی حاتم نے حفص ابن عامر سے روایت کی ہے کہ میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے عرض کیا، میں نے آپ کو سفر میں دیکھا ہے کہ آپ نہ فرض نماز سے پہلے سنن ونوافل پڑھتے ہیں اور نہ اس کے بعد اس پر آپ نے فرمایا برادرزادے میں جناب رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کافی عرصہ رہا ہوں لیکن میں نے آپ کو سفر میں نہ فرض سے پہلے نماز پڑھتے دیکھا ہے اور نہ اس کے بعد اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوة حسنة۔

محدث کبیر عبدالرزاق مصنف میں بروایت قتادہ نقل کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے سرخ دھاری کے کپڑے پہننے سے منع کرنا چاہا اس پر ایک شخص نے کہا کہ آپ نے جناب رسول اللہ ﷺ کو اس قسم کا کپڑا پہنے ہوئے نہیں دیکھا؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیوں نہیں، اس پر اس شخص نے کہا کیا اللہ تعالیٰ نے نہیں فرمایا: "لقد کان لکم فی رسول الله أسوة حسنة"۔

بخاری ومسلم میں روایت ہے کہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ کوئی شخص اپنے پر اپنی بیوی حرام کرلے تو وہ قسم ہے جس کا کفارہ دینا ضروری ہے اور پھر آپ نے یہ آیت پڑھی: "لقد کان لکم فی رسول الله اسوة حسنة"۔

مزید برآں ہر زمانے کے مسلمانوں کو یہ حکم دیا گیا ہے کہ رسول جس امر کا حکم دیں اس کی تعمیل کرو اور جس سے منع کریں اس سے باز رہو۔

**﴿ما اٰتاکم الرسول فخذوہ وما نھٰکم عنہ فانتھوا﴾** [حشر ع ۱ پ ۲۸]۔

ترجمہ: اور جو دے تم کو رسول سو لے لو اور جس سے منع کرے سو چھوڑ دو۔

اس آیت پر منکرین حدیث کی طرف سے یہ شبہ کیا جاتا ہے کہ آیت کریمہ فیٔ اور غنائم کے سلسلہ میں نازل ہوئی ہے اس کا جواب واضح ہے کہ لفظ کا عموم معتبر ہے نہ کہ خصوص سبب، آیت کریمہ کے الفاظ عام ہیں۔ علامہ شہاب خفاجی فرماتے ہیں:

**ھذا محمول علی العموم فی جمیع اوامرہ ونواھیہ لانہ لا یأمر الا بصلاح ولا ینھیٰ الا عن فساد وان کانت الأیة نزلت فی الفیٔ و الغنائم اذا العبرة لعموم اللفظ لا لخصوص السبب.**

ترجمہ: یہ حکم جناب رسول اللہ ﷺ کے تمام اوامر و نواہی کے لیے عام ہے کیونکہ آپ کسی خوبی ہی کی بنا پر حکم دیتے اور کسی خرابی ہی کی بنا پر ممانعت فرماتے ہیں اور گو یہ آیت فیٔ اور غنائم کے بارے میں اتری ہے تاہم اعتبار لفظ کے عموم کا ہوتا ہے نہ کہ خصوصی سبب کا۔

علاوہ ازیں آیت ذیل میں شریعت محمدیہ کے واجب الاتباع ہونے کی صاف تصریح موجود ہے اور جناب رسول اللہ ﷺ کی وساطت سے ساری امت کو اس کی اتباع کا حکم بھی دیا گیا ہے۔

**﴿ثم جعلناک علی شریعة من الأمر فاتبعھا ولا تتبع اھواء الذین لا یعلمون﴾** [الجاثیة ع ۲ پ ۲۵]۔

ترجمہ: پھر ہم نے آپ کو دین کی ایک خاص شریعت پر لگا دیا ہے تو اسی پر چلیے اور ان لوگوں کی خواہشات کی پیروی نہ کیجئے جو کچھ علم نہیں رکھتے۔

پھر ساری امت دور رسالت سے لے کر آج تک اس پر متفق اللسان ہے کہ شریعت محمدیہ ہی نجات کی راہ ہے اور اسی پر چل کر امت دنیا و آخرت میں سعادت و کامرانی حاصل کر سکتی



ہے اور سورۃ الجمعہ میں تو صاف تصریح ہے کہ آنحضرت ﷺ کی بعثت صرف اس عہد کے ساتھ ہی مخصوص نہیں بلکہ تمام آئندہ آنے والی نسلوں کے لئے ہے۔ ارشاد ہے

**﴿وآخرین منھم یلحقوا بھم﴾**۔

اور اس رسول کو مبعوث کیا دوسرے لوگوں کے واسطے بھی جو ابھی ان میں شامل نہیں ہوئے۔

پھر یہ کہنا کہ شریعت محمدیہ صرف اس عہد کے لئے خاص تھی کتنا بڑا کفر صریح ہے۔

## ۱۰، ۱۱۔ مرکز ملت کو یہ اختیار دینا کہ وہ عبادات، نماز، روزہ، معاملات، اخلاق میں ردوبدل کر سکتا ہے یا مرکز ملت اپنے زمانے کے تقاضے کے ماتحت نماز کی کسی جزئی شکل میں ردوبدل کر سکتا ہے۔

صریح الحاد و زندقہ اور کفر ہے یہ خیال باطل دراصل دو لغو نظریوں پر مبنی ہے:

۱۔ اللہ و رسول سے مراد مرکز ملت ہے۔

۲۔ رسول اللہ ﷺ کی اطاعت بحیثیت مرکز ملت تھی اور اب آپ کی اطاعت نہیں ہو سکتی اور ان دونوں باتوں کا خلاف اسلام ہونا واضح ہو چکا ہے۔

مقام غور یہ ہے کہ جب خود قرآن کریم نے صاف غیر مبہم الفاظ میں دین اسلام کے ابدی ہونے اور خاتم الانبیاء حضرت محمد ﷺ کے آخری نبی ہونے کا اعلان فرمایا اور یہ بات صاف ہوگئی کہ قرآن کریم آخری آسمانی کتاب ہے جو قیامت تک کے لئے قانون الٰہی ہے اب اور کوئی وحی آسمانی نازل ہوگی اور نہ دین شریعت میں کسی قسم کی تبدیلی ہوگی چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**﴿الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا﴾** [المائدہ ع ۱ پ ۶]۔

ترجمہ: آج میں تمہارے لئے دین پورا کر چکا اور تم پر اپنی نعمت مکمل کر دی اور تمہارے واسطے اسلام کو میں نے دین کے لیے پسند کیا۔

﴿ومن یبتغ غیر الاسلام دینا فلن یقبل منه وهو فی الأخرة من الخاسرین﴾ [آل عمران ع۹] .

ترجمہ: اور جو کوئی دین اسلام کے سوا کوئی اور دین چاہے تو اس سے ہرگز قبول نہ ہوگا اور وہ آخرت میں خسارے والوں سے ہے۔

پھر اس صاف وصریح اعلان کے بعد کیسے اس کا امکان باقی رہ سکتا ہے کہ قرآن کریم کے احکام عارضی اور عبوری دور کے لئے ہیں جب وحی آسمانی کا دروازہ بند کردیا گیا تو خالق کے قطعی قانون کو مخلوق کے مشوروں سے کس طرح ختم کیا جاسکتا ہے، آخر جہالت کی بھی کوئی انتہا ہوتی ہے! لیکن درحقیقت مقصد یہ ہے کہ قرآن کریم قابل قبول نہیں اس لئے جدید دین کی ضرورت ہے اور یہ دین وہ ہے جس کی تشکیل پرویز کررہا ہے یا کوئی نام کی اصطلاحی حکومت اس کے مشورہ سے کرے اس سے بڑھ کر اور صریح کفر کیا ہوگا؟ گو وحی آسمانی کی جوابدی اور قطعی ہے چند دہریئے اور ملحد اکھٹے ہو کر ختم کرنے کا حق رکھتے ہیں، اس جرأت اور ڈھٹائی کے ساتھ شاید ہی تاریخ اسلام میں کسی نے ایسی صریح کفر کی بات کی ہو۔

پرویز کی کفریات میں اور کچھ نہ بھی ہوتا تو اس کی تکفیر کے لیے بس ایک یہ بات ہی کافی تھی، پرویز جو کچھ کہہ رہا ہے اس کا خلاصہ صاف صاف لفظوں میں یہ ہے کہ دین اسلام صرف عہد نبوت تک کے لیے تھا اب ختم ہوگیا اور اب تو ہر ایک نام کی اسلامی حکومت کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ اسلام کا جدید ایڈیشن تیار کرلے اور جو کچھ الٹا سیدھا وہ قانون بنادیں بس وہی دین اسلام ہے اور وہی اس زمانے کے شریعت ہے۔ بتلایئے کفر کی ایسی صریح دعوت آج تک کسی باطنی زندیق اور ملحد نے بھی دی ہے۔ اسلام کے نام پر اسلام کو ختم کرنے کی اس سے زیادہ اور کیا موثر تدبیر ہوسکتی ہے؟

امام محمد بن ادریس الشافعی المطلبی نے اپنی کتاب 'الرسالہ' میں اطاعت رسول اور سنت کی حجیت پر بڑی سیر حاصل بحث کی ہے اسی سلسلہ میں وہ ایک جگہ فرماتے ہیں:

فذکر الله الکتاب وهو القرآن وذکر الحکمة فسمعت من ارضی به من اهل العلم



بالقرآن یقول الحکمة سنة رسول الله ﷺ وذلک انها مقرونة مع کتاب الله وان الله افترض طاعة رسوله وحتم علی الناس اتباع امره فلا یجوز ان یقال لقول فرض الا لکتاب الله ثم سنة رسوله لما وصفنا من ان الله جعل الایمان برسوله مقرونا بالایمان به (ص ۷۸)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے الکتاب کا ذکر کیا جس سے مراد قرآن کریم ہے اور الحکمۃ کا ذکر کیا ہے جس کے بارے میں میں نے قرآن کے ان علماء سے جو میرے نزدیک پسندیدہ ہیں یہ کہتے سنا کہ اس سے مراد سنت رسول اللہ ہے اور یہ اس لئے کہ وہ کتاب اللہ سے ملی ہوئی ہے اور بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول کی اطاعت فرض کی ہے اور اتباع رسول کو لوگوں پر حتمی قرار دیا ہے لہٰذا کسی امر کو کتاب اللہ یا سنت رسول اللہ کے بغیر فرض نہیں کہہ سکتے کیونکہ ہم پہلے بیان کرچکے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے پر ایمان لانے کے ساتھ اپنے رسول پر بھی ایمان لانے کا ذکر کیا ہے۔

﴿وانزلنا الیک الذکر لتبین للناس ما نزل الیهم﴾ [النحل ع۶ پ۱۴] .

ترجمہ: اور اے نبی یہ ذکر (قرآن) ہم نے آپ کی طرف اس لئے نازل کیا ہے تاکہ آپ واضح کردیں لوگوں کے لئے اس کو جو ان کی طرف نازل کیا گیا ہے۔

اس آیت سے بوضاحت معلوم ہورہا ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ کے ذمہ یہ خدمت سپرد کی گئی تھی کہ قرآن میں اللہ تعالیٰ نے جو احکام اور ہدایتیں دی ہیں آپ ان کی تبیین فرمائیں، تبیین کا معنی ہے کسی چیز کو کھول کر بیان کرنا جس کے لیے ہم اپنی زبان میں تشریح کا لفظ استعمال کرتے ہیں اور یہ ہر شخص جانتا ہے کہ تشریح اور وضاحت اصل عبارت سے الگ ہوا کرتی ہے بس قرآن کریم کی اسی تبیین وتشریح کا نام حدیث ہے۔ قرآن کریم کے جو معانی ومطالب رسول اللہ ﷺ نے اپنی زبان مبارک سے ارشاد فرمائے ہیں وہ احادیث قولیہ ہیں اور جن کی آپ ﷺ نے اپنے عمل سے تشریح فرمائی ہے وہ 'احادیث فعلیہ' یا 'تقریریہ' ہیں مثلاً قرآن کریم میں 'اقیموا الصلوٰۃ' وارد ہے آنحضرت ﷺ نے اس کی تبیین وتشریح کے سلسلہ میں فرمایا:

صلوا کما رأیتمونی أصلی

ترجمہ: تم بھی اسی طرح نماز پڑھو جس طرح مجھے نماز پڑھتے دیکھتے ہو۔

یا جب قرآن پاک میں 'آتوا الزکوٰۃ' کا حکم نازل ہوا تو آنحضرت ﷺ نے اس کی تبیین وتشریح کے سلسلہ میں مقادیر زکوٰۃ اور وجوب زکوٰۃ کے احکام بتادیے، یا چور کی سزا کے متعلق قرآن میں حکم آیا ہے کہ:

**والسارق والسارقة فاقطعوا ايديهما جزاء بما كسب نكالا من الله [المائده ع٦ پ٦] .**

ترجمہ: اور چوری کرنے والا مرد اور چوری کرنے والی عورت دونوں کے ہاتھ کاٹ ڈالو ان کی کمائی کی سزا میں (یہ) تنبیہ ہے اللہ کی طرف سے۔

تو آپ ﷺ نے بتلا دیا کہ ہاتھ کلائی سے کاٹا جائے گا اور یہ سب بیان وتوضیح بھی وحی ہی تھی جو قرآن کے علاوہ ہے۔ امام ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں:

**"لولا سنة ما فهم احد منا القرآن" (ميزان شعراني ص ٢٥)**

ترجمہ: اگر سنت نہ ہوتی تو ہم میں سے کوئی شخص قرآن نہیں سمجھ سکتا تھا۔

امام شافعیؒ 'الرسالة' میں فرماتے ہیں:

**"وسنة رسول الله مبينة عن الله معنىٰ ما اراد دليلا على خاصه وعامه ثم قرن الحكمة به فاتبعها اياه ولم يجعل هذه الاحد من غير خلقه غير رسوله" (الرسالة ص ٧٩)**

ترجمہ: اور رسول اللہ ﷺ کی سنت اللہ تعالیٰ ہی کی طرف سے اس کی مراد کو بیان کرنے والی ہے اور قرآن کے الفاظ عموم وخصوص کی دلالت کرنے والی ہے اسی لئے اللہ تعالیٰ نے حکمت کو قرآن کے پہلو بہ پہلو ذکر کیا ہے اور رسول اللہ ﷺ کے علاوہ مخلوق میں سے کسی اور شخص کو اللہ تعالیٰ نے یہ مقام عطا نہیں فرمایا۔

امام غزالیؒ 'مستصفی' میں رقم طراز ہیں:

**وقول رسول الله ﷺ حجة لدلالة المعجزة على صدقه ولامر الله تعالىٰ ايانا باتباعه ولانه لاينطق عن الهوىٰ ان هو الا وحي يوحى لكن بعض الوحي يتلى**



**فسمى كتابا وبعضه لا يتلى وهو السنة وقول رسول الله ﷺ حجة على من سمعه شفاها فاما نحن فلا تبلغنا قوله الا بلسان المخبرين اما على السبيل التواتر واما بطريق الاحاد (مستصفى ص ٨٣) .**

ترجمہ: اور رسول اللہ ﷺ کے ارشادات حجت ہیں کیونکہ معجزات آپ کی صداقت پر دلیل ہیں اور اللہ تعالیٰ نے ہمیں آپ کی تابعداری کا حکم دیا ہے نیز یہ کہ آپ ہی کے حق میں وارد ہے لاینطق عن الھویٰ (الایۃ) یعنی آپ اپنی خواہش سے نہیں بولتے جو کچھ فرماتے ہیں وحی کے ماتحت فرماتے ہیں، لیکن وحی کی ایک قسم وہ ہے جس کی تلاوت کی جاتی ہے یہ کتاب اللہ سے موسوم ہے اور دوسری قسم وہ ہے جس کی تلاوت نہیں کی جاتی یہ سنت ہے اور رسول اللہ ﷺ کا قول اس شخص کے لئے ہے جس نے آپ سے روبرو سنا ہو حجت قطعی ہے البتہ ہم لوگوں کی طرف آپ ﷺ کے اقوال راویوں ہی کی زبانی پہونچتے ہیں تواتر کی صورت میں یا خبر واحد کے ذریعے۔ قاضی شوکانی ارشاد الفحول میں لکھتے ہیں:

**اعلم انه اتفق من يعتد به من اهل العلم على ان السنة المطهرة مستقلة بتشريع الاحكام وانها كالقرآن فى تحليل الحلال وتحريم الحرام وقد ثبت عنه ﷺ انه قال لا وانى اوتيت القرآن ومثله معه، والحاصل ان ثبوت حجية السنة المطهرة واستقلالها بتشريع الاحكام ضرورية دينية ولا يخالف فى ذلك الا من لاحظ له فى دين الاسلام (ص ٢٩)**

ترجمہ: جاننا چاہیے کہ تمام معتبر علماء اس امر پر متفق ہیں کہ سنت مطہر تشریع احکام کا مستقل ماخذ ہے اور سنت کسی چیز کے حلال اور حرام کرنے میں قرآن کے مثل ہے، صحیح حدیث میں وارد ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا 'مجھے قرآن دیا گیا ہے اور اس کے ساتھ اس کا مثل۔ الغرض سنت کا حجت ہونا اور احکام اسلامی کا ماخذ ہونا ضروریات دین میں سے ہے اس کی مخالفت صرف وہی شخص کرسکتا ہے جس کا دین اسلام سے کوئی واسطہ نہ ہو۔

اور علامہ محقق ابن الہمام 'التحریر' میں فرماتے ہیں:

حجية السنة ضرورية دينية (ج ۲ ص ۲۲۵).

ترجمہ: سنت کا حجت ہونا ضروریات دین میں داخل ہے۔

وکذلک یقطع بتکفیر کل من قال قولا صدر عنه یتوصل به لاتضلیل الامة ای کونهم فی ضلال عن الدین والصراط المستقیم (ج ۴ ص ۵۴۹).

ترجمہ: اور اسی طرح یقینی طور پر اس شخص کی تکفیر کی جائے گی جس نے کوئی ایسی بات کہی جس سے پوری امت کا گمراہ ہونا یعنی دین اور صحیح راہ سے ہٹا ہوا ہونا لازم آئے۔

مذکورہ بالا امور کا خلاصہ اور لب لباب امام العصر حضرت علامہ محمد انور شاہ کشمیریؒ کے الفاظ میں یہ ہے:

اجماع الامة علیٰ تکفیر من خالف الدین المعلوم بالضرورة والحکم بردته (اکفار الملحدین ص ۶۵، منقول از ایثار الحق از محمد بن ابراهیم وزیر یمانی)

ترجمہ: جو شخص کہ ضروریات دین کی مخالفت کرے اس کے کفر اور ارتداد پر اجماع امت ہے۔

واعلم ان اصل الکفر هو التکذیب المعتمد لشیء من کتب الله المعلومة اولاحد من رسله علیهم الصلوٰة والسلام اولشیء مما جاؤا به اذا کان ذلک الامر المکذب به معلوما بالضرورة من الدین ولا خلاف ان هذا القدر کفر وصدر عنه فهو کافر. (اکفار الملحدین ص ۶۵، منقول از ایثار الحق از محمد بن ابراهیم وزیر یمانی).

ترجمہ: واضح رہے کہ اصل کفر یہی ہے کہ کتب الٰہیہ کی یا کسی رسول کی لائی ہوئی کسی چیز کی عمداً تکذیب کی جائے جبکہ وہ ضروریات دین میں سے ہو اور اس امر پر سب کا اتفاق ہے کہ جس سے یہ تکذیب سرزد ہو بلاشبہ وہ کافر ہے۔

مرتب کتاب ''نور الہدیٰ عفا اللہ عنہ'' کہتا ہے کہ:



''یہی ہے معیار تکفیر اہل حق کا، اور یہی ہے معیار اکفار مجاہدین کا، اور یہی تحقیق ہے علماء دیوبند کی اور اشاعرہ، ماتوردیہ اور سلفیہ کا اسی پر اجماع ہے اور یہی ہے حق، ''وماذا بعد الحق الا الضلال''.

# باب سوم

اس باب میں کفار سے موالات کی حرمت اور کفار سے برأت کا وجوب ثابت کیا جائیگا:

## کفار سے موالات حرام اور براء واجب ہے
## نیز جملہ کفار بالخصوص امریکیوں کی مدد کرنے والے کے کفر میں
## علامة المحقق ناصر بن حمد الفهد کی تحقیق اور اس
## کی کتاب کا ایک اہم اقتباس سہل اور سلیس ترجمہ کے ساتھ

علامہ ناصر لکھتے ہیں کہ کتاب اللہ میں بہت ساری آیات موضوع رسالہ پر دلالت کرتی ہیں، میں ان میں سے بعض آیات ذکر کروں گا۔

## کتاب اللہ سے دلائل:

﴿یا أیها الذین آمنوا لا تتخذوا الیهود والنصاریٰ أولیآء بعضهم أولیاء بعض ، ومن یتولهم منکم فانه منهم ان الله لا یهدی القوم الظالمین﴾ [المائدة : ۵۱] .

''اے ایمان والو! یہود ونصاریٰ کو دوست نہ بناؤ، یہ ایک دوسرے کے دوست ہیں اور جو شخص تم میں سے ان کو دوست بنائے گا یقیناً وہ بھی انہی میں سے ہوگا، بے شک اللہ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا''۔

بلاشبہ یہ آیہ مبارک ہر ایسے شخص کے کفر پر جو کفار کی مدد کرے، تین وجوہات کی بنیاد پر دلالت



کرتی ہے:

(1) ''بعضهم أولیاء بعض'' یعنی کفار کا ایک دوسرے کا دوست، مددگار بنانا اور مسلمانوں کی دوستی سے برأت کرنا اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ جس نے بھی انہیں دوست بنایا پس وہ ''بعضهم'' میں داخل ہے اور یہ قولُ اللہ سے اسی وصف (کفر) سے متصف کرتا ہے۔ ابن جریرؒ نے فرمایا:

جہاں تک قولُ اللہ ''بعضهم أولیاء بعض'' کا مفہوم ہے تو یقیناً بات یہ ہے کہ یہود ونصاریٰ مومنین کی جمعیت کے خلاف، ان کے دین وملت سے بغض ومخالفت (جو کہ ان کے مابین مومنین کے خلاف قدر مشترک ہے) رکھنے کی وجہ سے ید واحد کی مانند ہیں۔ اللہ کے مومن بندے اس بات کی معرفت کے ساتھ یہ بھی جان لیں کہ بے شک کسی کا ان میں سے بعض یا سب کے ساتھ دوستی رکھنا انہی مومنین کے دین وملت کی مخالفت کے زمرے میں شمار کیا جائیگا اور جیسے یہود ونصاریٰ مسلمانوں سے بھڑنے والے ہیں اسی طرح یہ بھی بھڑکانے والے کے حکم میں ہوگا۔ پس اللہ تعالیٰ نے مومنین کو حکم دیا کہ تم بھی آپس میں ایک دوسرے کے مددگار ہو جاؤ جس طرح وہ تم سے ٹکراتے ہیں۔ پس ان سے دوستی گانٹھنے والے نے اہل ایمان سے ٹکراؤ اور برأت کا اعلان کرنے کے ساتھ ساتھ ان (یہود ونصاریٰ) سے قطع تعلقی کا انکار کیا۔

(2) آیہ مبارکہ میں ''ومن یتولهم منکم فانه منهم'' سے انہی کی مثل کافر ہونا مراد ہے، ابن جریر نے فرمایا: ''اس کا مطلب یہ ہے کہ جو مومنین کو چھوڑ کر یہود ونصاریٰ کو دوست پکڑے گا تو بے شک وہ انہی میں سے ہے'' پھر فرمایا: ''جس نے مومنین کے مقابلے پر انہیں دوست پکڑا اور ان کی مدد کی تو وہ انہی کے دین وملت پر ہے، بے شک مومنین کو چھوڑ کر دوسرے سے دوستی کا مرتکب اپنے دوست، اس کے دین اور جو کچھ اس سے متعلق ہے اس پر راضی برضاء ہے اور جب اس نے (اس عمل سے) اپنے دوست اور اس کے دین پر رضا کا اظہار کر دیا یعنی [illegible]

اس کے دین کی مخالفت نہ کی اور اس پر غضب ناک نہ ہوا تو اس (کافر) اور اس (بزعم خود مسلمان) کا ایک ہی حکم ہے"۔

سلیمان بن عبداللہ بھی "الدرر" میں لکھتے ہیں "اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو یہود و نصاریٰ کی دوستی سے منع فرمایا ہے اور انہیں خبر دی کہ مسلمانوں میں سے جو کوئی انہیں دوست بنائے گا تو وہ انہی میں سے ہے اور اسی طرح جس نے کفار میں سے مجوسیوں اور بت پرستوں کو دوست بنایا تو وہ بھی انہی میں سے ہے"۔

(3) "ان اللہ لا یهدی القوم الظالمین" میں ظلم سے مراد "الظلم الأکبر" ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا "والکافرون هم الظالمون" یہ اس آیت اور آئندہ آیات بطور دلیل ۲ سے ۴ تک میں بھی دلالت کرتی ہے۔ ابن جریرؒ فرماتے ہیں "اللہ تعالیٰ نے واضح ذکر کر دیا ہے کہ جس نے مومنین کو چھوڑ کر یہود و نصاریٰ سے ان کی اللہ، اور اس کے رسول ﷺ اور مومنین سے کھلی دشمنی کے باوجود دوستی گھڑی اور ان کا معاون و مددگار بن گیا تو اللہ تعالیٰ اس کی ہرگز حمایت نہ کرے گا کیونکہ جس نے انہیں دوست بنایا اس نے اللہ، اس کے رسول ﷺ اور مومنین سے ٹکر لی"۔

اسی آیہ مبارکہ کی تفسیر میں ابن جریرؒ لکھتے ہیں: "بہرحال صحیح بات ہمارے نزدیک اس معاملے میں یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سب مسلمانوں کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ اور اہل ایمان پر یہود و نصاریٰ کو دوست اور حلیف بنانے سے منع فرما کر انہیں خبر دی ہے کہ جس نے اللہ، اور اس کے رسول ﷺ اور مومنین کو چھوڑ کر، ان سے بغاوت کرتے ہوئے یہود و نصاریٰ کو دوست، حلیف یا مددگار بنایا تو یقیناً اللہ اور اس کے رسول ﷺ دونوں اس سے بری ہیں"۔ محولہ بالا سورہ مائدہ کی آیت کے بعد دوسری آیت میں ان صفات کو منافقین کی طرف منسوب کیا گیا ہے جیسا کہ اصحاب تفسیر نے ان آیات کا شان نزول بیان کیا ہے۔ چنانچہ فرمایا:



﴿فتری الذین فی قلوبهم مرض یسارعون فیهم یقولون نخشیٰ أن تصیبنا دائرة، فعسی الله أن یأتی بالفتح أو أمر من عنده فیصبحوا علی ما أسروا فی أنفسهم نادمین﴾.

"تم دیکھتے ہو جن کے دلوں میں نفاق کی بیماری ہے وہ انہی میں دوڑ دھوپ کرتے پھرتے ہیں کہتے ہیں کہ ہمیں ڈر لگتا ہے کہ ہم کسی مصیبت کے چکر میں نہ پھنس جائیں۔ مگر بعید نہیں کہ اللہ جب تمہیں فیصلہ کن فتح بخشے یا اپنی طرف سے کوئی اور بات ظاہر کرے گا تو یہ لوگ اپنے اس نفاق پر جسے یہ اپنے دلوں میں چھپائے ہوئے ہیں نادم ہوں گے"۔

آیت میں کفار سے دوستی منافقین کی صفت بتائی گئی ہے۔ حافظ ابن کثیر نے مرض کا معنیٰ شک و شبہ سے اور نفاق کیا ہے۔ "یسارعون فیهم" یعنی ظاہر و باطن میں ان سے تعلقات بہتر بنانے کی دوڑ دھوپ کرتے ہیں۔ اپنی اس سے دوستی اور مودت کی یہ توجیہ کرتے ہیں کہ کافروں کا مسلمانوں پر غلبہ ہونے پر قوی امکان ہے، اس لئے ان کے ساتھ تعلقات بنا کر رکھے جائیں تاکہ ہمیں (مسلمانوں کے) بعد کوئی بڑا نقصان نہ اٹھانا پڑے اور ان تعلقات کے فوائد حاصل کئے جائیں۔

سورہ مائدہ کی مندرجہ ذیل آیات ۵۳ تا ۵۶ اسی موضوع سے متعلقہ ہیں:

﴿ویقول الذین آمنوا أهؤلاء الذین أقسموا بالله جهد أیمانهم انهم لمعکم، حبطت أعمالهم فأصبحوا خاسرین، یا أیها الذین آمنوا من یرتد منکم عن دینه فسوف یأتی الله بقوم یحبهم ویحبونه أذلة علی المؤمنین أعزة علی الکافرین یجاهدون فی سبیل الله ولا یخافون لومة لآئم ذلک فضل الله یؤتیه من یشآء، والله واسع علیم، انما ولیکم الله ورسوله والذین آمنوا الذین یقیمون الصلوة ویؤتون الزکوة وهم راکعون، ومن یتول الله ورسوله والذین آمنوا فان حزب الله هم الغالبون﴾.

"اور (اس مصیبت کے وقت) مسلمان (تعجب سے) کہیں گے کہ یہ وہی ہیں جو اللہ

کی سخت سخت قسمیں کھایا کرتے تھے کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں، ان کے عمل اکارت گئے اور وہ خسارے میں پڑ گئے۔ اے ایمان والو! اگر کوئی تم میں سے اپنے دین سے پھر جائے گا تو اللہ ایسے لوگ پیدا کر دے گا جس کو وہ دوست رکھے اور جسے وہ دوست رکھیں اور جو مومنوں کے حق میں نرمی کریں اور کافروں سے سختی سے پیش آئیں، اللہ کی راہ میں جہاد کریں اور کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہ ڈریں، یہ اللہ کا فضل ہے وہ جسے چاہتا ہے دیتا ہے، اور اللہ بڑی کشائش والا (اور) جاننے والا ہے، تمہارے دوست تو اللہ اور اس کے پیغمبر اور مومن لوگ ہی ہیں جو نماز پڑھتے ہیں اور زکوۃ دیتے اور (اللہ کے آگے) جھکتے ہیں، اور جو شخص اللہ اور اس کے پیغمبر اور مومنوں سے دوستی کرے گا (وہ تو اللہ کی جماعت میں داخل ہوگا اور) یقیناً اللہ کی جماعت ہی غلبہ پانیوالی ہے"۔

محولہ بالا چاروں آیات یہود و نصاریٰ سے "تولی" کے متعلق ارشاد فرمائیں ہیں اور اس تولی سے مرتد ہونے کی درج ذیل وجوہات ہیں۔ آیت میں کہا گیا ہے کہ وہ حلفیہ دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ تمہارے ساتھ ہیں لیکن قرآن نے انہیں کفار سے دوستی گانٹھنے کی وجہ سے جھوٹا کہا ہے حالانکہ وہ اپنی زبانوں سے مسلمانوں کے ساتھ ہونے کا اقرار کرتے ہیں۔

امام ابن جریرؒ اس آیت کی تفسیر میں کہتے ہیں: "مومن انتہائی تعجب سے کہتے ہیں واللہ! یہ تو بڑے جھوٹے منافق اور اللہ کا نام لے کر جھوٹی قسمیں کھانے والے ہیں (ہم ان پر بھروسہ کرتے رہے) حالانکہ یہ تو اپنی قسموں میں جھوٹے تھے"۔

قرآن [illegible] "حبطت أعمالهم" استعمال کیا ہے اعمال کی بربادی ہمیشہ کفر کی وجہ سے ہوتی ہے قرآن میں دوسری جگہ ارشاد ہوا ہے:

﴿والذین کذبوا بآیتنا ولقآء الآخرة حبطت أعمالهم هل یجزون الا ما کانوا یعملون﴾ [الأعراف]



"اور جن لوگوں نے ہماری آیتوں اور آخرت کے آنے کو جھٹلایا ان کے اعمال ضائع ہو جائیں گے، یہ جیسے عمل کرتے ہیں ویسا ہی ان کو بدلہ ملے گا"۔

اور اسی طرح سورہ توبہ آیت ۱۷، المائدہ آیت ۵۱، سورہ زمر آیت ۶۵ میں بھی ارتکاب کفر کے ساتھ "حبطت أعمالهم" کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔

کتاب "صارم مسلول" میں امام ابن تیمیہؒ لکھتے ہیں "اعمال کی بربادی کفر کی وجہ سے ہوتی ہے اور کفر کے علاوہ اور کسی گناہ سے سارے اعمال کے ضائع ہونے کا ثبوت نہیں ملتا۔ کیونکہ جو ایمان پر مرے گا وہ ایک دن ضرور جنت میں داخل ہوگا، اگر اس کے تمام اعمال ضائع ہو چکے ہوں گے تو پھر وہ کس عمل کی بناء پر جنت میں جا سکے گا، اعمال کو وہی چیز گرانے والی ہے جو ایمان کی ضد ہو اور وہ کفر ہے۔ اصول شریعت کا یہ ایک مسلمہ قاعدہ ہے"۔

کفار سے دوستی کرنے والوں کے لئے قرآن نے "فأصبحوا خاسرین" کا لفظ استعمال کیا ہے، پورے اعمال ضائع ہونے کے بعد اس خسارے سے دنیا اور آخرت کا خسارہ مراد ہے۔ سورہ بقرہ کی آیت ۲۱۷ میں ارشاد ہوا۔

﴿ومن یرتدد منکم عن دینه فیمت وهو کافر فاولئک حبطت أعمالهم فی الدنیا والآخرة﴾۔

"تم میں سے جو کوئی اس دین سے پھرے گا اور کفر کی حالت میں جان دے گا اس کے اعمال دنیا اور آخرت دونوں میں ضائع ہو جائیں گے"۔

مرتد ہونے کی ایک اور دلیل قرآن کے یہ الفاظ ہیں "ومن یرتدد منکم عن دینه" اور یہ آیت واضح سیاق کفار سے تولی کے متعلق ہے۔

امام ابن تیمیہؒ فتاویٰ میں لکھتے ہیں: "اسلام میں جب بھی کبھی کسی گروہ نے ارتداد کیا تو اللہ تعالیٰ ضرور ایسے گروہ پیدا کرتا رہتا ہے جن سے وہ محبت کرتا ہے، وہ اللہ کی طرف سے جہاد کرتے ہیں اور یہی طائفہ منصورہ ہوا کرتا ہے جو تا قیامت اپنا یہی فریضہ انجام دیتا رہے گا" ان

آیات کی تفسیر کرتے ہوئے وہ لکھتے ہیں کہ اس (البقرہ ۱۴ـ۱۷) میں پچھلی آیات کے مخاطب وہ لوگ ہیں جو دین اسلام سے ارتداد کریں اور ارتداد سے بچنے کی صورت یہ ہے کہ وہ یہود و نصاریٰ سے دوستی نہ رکھیں۔ آیات کے مخاطبین صرف وہ لوگ نہیں ہیں جو نزول قرآن کے وقت موجود تھے بلکہ ہمیشہ ان آیات کے مخاطبین انہی صفات کے حامل رہیں گے۔

اللہ تعالیٰ کہتا ہے کہ وہ یہود و نصاریٰ سے دوستی لگا کر مرتد ہونے کے بعد دین اسلام کو ذرہ برابر بھی نقصان نہیں پہنچا سکیں گے بلکہ اللہ اپنے فضل سے ایک اور گروہ اٹھائے گا جسے وہ پسند کرتا ہوگا اور وہ اللہ کو پسند کرتے ہوں گے۔ اور مومنین سے دوستی گانٹھیں گے اور یہود و نصاریٰ اور کفار سے دوستی نہیں کریں گے اور اللہ کے راستے میں جہاد کرنے والے ہوں گے اور اللہ تا قیامت اپنے دین کی نصرت کرتا رہے گا‘‘۔

کفار سے تولی ایک ارتداد کا فعل ہے اس کی دلیل آیات کا سیاق ہے جو عربی قاعدے کی رو سے حصر کے صیغے میں ہے اور تفسیر کا علم رکھنے والے حصر کے صیغے کی دلالت جانتے ہیں، آیت میں اللہ سے اور اس کے رسول سے اور وہ لوگ جو ایمان لائے ان سے محبت رکھنے والوں کو حزب اللہ کہا گیا ہے جس کے مفہوم میں اس کا متضاد یعنی کفار سے محبت رکھنا حزب الشیطان میں ہونا شامل ہے۔ سورہ مجادلہ کی آخری آیت میں یہ متضاد مفہوم پوری طرح صریح الفاظ میں موجود ہے:

﴿أولئک حزب الشیطان ألا ان حزب الشیطان هم الخاسرون﴾

’’یہ شیطانی لشکر ہے کوئی شک نہیں کہ شیطانی لشکر ہی خسارہ پانے والا ہے‘‘۔

اس سورت کی آیت نمبر ۵۷ میں شیخ عبد اللطیف آل شیخ ’’الدرر‘‘ میں لکھتے ہیں ’’واتقوا اللہ ان کنتم مومنین‘‘ میں لفظ ’’ان‘‘ شرطیہ ہے، جس کا مطلب ہے اہل کتاب سے دوستی رکھنے سے ایمان کی نفی مراد ہے اور ایسا شخص پھر مومن نہیں رہتا‘‘۔

سورہ آل عمران آیت نمبر ۲۸ میں فرمایا:

﴿لا یتخذ المؤمنون الکافرین أولیآء من دون المؤمنین ومن یفعل ذلک فلیس من اللہ فی شیء الا أن تتقوا منهم تقاة، ویحذرکم اللہ نفسه، والی اللہ المصیر﴾.



’’مومنین اہل ایمان کو چھوڑ کر کافروں کو اپنا رفیق اور دوست ہرگز نہ بنائیں، جو ایسا کرے گا اس کا اللہ سے کوئی تعلق نہیں، ہاں یہ معاف ہے کہ تم ان کے ظلم سے بچنے کے لئے بظاہر ایسا طرز عمل اختیار کر جاؤ مگر اللہ تمہیں اپنے آپ سے ڈراتا ہے اور تمہیں اسی کی طرف پلٹ کر جانا ہے‘‘۔

اس آیت میں ’’ومن یفعل ذلک فلیس من اللہ فی شیء‘‘ کا صیغہ استعمال ہوا ہے جس کی تفسیر میں امام ابن جریرؒ لکھتے ہیں ’’یہود و نصاریٰ کو اپنی پشت پناہ اور دوست مت بناؤ وہ اپنے دین پر ہوں، اور تم ان سے دوستی نہ لگاؤ نہ مسلمانوں کے خلاف ان کی پشت پناہی کرو، نہ مسلمانوں کی جاسوسی کر کے ان کی کمزوریاں ان پر عیاں کرو، جس نے ایسا کیا ’’ومن یفعل ذلک فلیس من اللہ فی شیء‘‘ میں شمار ہوگا۔ یعنی اللہ اس سے لاتعلق ہوا اور وہ خود اللہ سے لاتعلق ہوگیا، کیونکہ وہ اپنے دین سے مرتد ہوگیا اور کفر میں داخل ہوگیا۔ ہاں اگر تم پر ان کا تسلط ہے اور تمہیں اپنی جان جانے کا خطرہ ہو تو محض زبانی دوستی کا اظہار کر سکتے ہو لیکن باطن میں عداوت رکھنا واجب ہوگا، ان کے کفر میں ان کا ساتھ پھر بھی حرام ہے اور نہ کسی مسلمان کے خلاف ان کی مدد کرو‘‘۔

سورہ نساء آیت نمبر ۱۳۹ میں فرمایا:

﴿الذین یتخذون الکافرین أولیآء من دون المؤمنین، أیبتغون عندهم العزة فان العزة للہ جمیعا﴾

’’جو لوگ مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست بناتے ہیں کیا یہ لوگ عزت کی طلب میں ان (کفار) کے پاس جاتے ہیں حالانکہ عزت تو ساری کی ساری اللہ ہی کے لئے ہے‘‘۔

مومنوں کو چھوڑ کر کفار کو اپنا دوست بنانا آیت میں منافقین کا طرز عمل بتلایا گیا ہے، امام ابن جریرؒ اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں ’’اے نبی ﷺ منافقوں کو بشارت دے دو جنہوں نے مومنوں کو چھوڑ کر اہل کفر کو اپنا دوست بنا رکھا ہے اور میرے دین سے الحاد کر لیا ہے۔ کیا وہ ان سے دوستی لگا کر طاقت اور قوت حاصل کرنے کے خواہ ہیں در اصل یہی ذلیل اور کمزور ہیں۔ کیا انہیں

مومنین سے دوستی لگا کر قوت پانے کا یقین نہیں ہے حالانکہ اللہ کے پاس ایسی طاقت ہے کہ جسے چاہے عزت اور سرفرازی سے نوازے اور جسے چاہے ذلیل وخوار کر کے رکھ دے''۔

سورہ حشر آیت نمبر ۱۱ میں فرمایا:

﴿ألم تر الى الذين نافقوا يقولون لاخوانهم الذين كفروا من أهل الكتاب لئن أخرجتم لنخرجن معكم ولا نطيع فيكم أحداً أبداً، وان قوتلتم لننصرنكم، والله يشهد انهم لكاذبون﴾ .

کیا تو نے منافقوں کو نہ دیکھا، اپنے اہل کتاب کافر بھائیوں سے کہتے ہیں کہ اگر تم جلاوطن کئے گئے تو ضرور بالضرور ہم بھی تمہارے ساتھ نکل کھڑے ہوں گے اور تمہارے بارے میں ہم کبھی کسی کی بات نہ مانیں گے اور اگر تم سے جنگ کی جائے گی تو بخدا ہم تمہاری مدد کریں گے لیکن اللہ تعالیٰ گواہی دیتا ہے کہ یہ پکے جھوٹے ہیں''۔

یہ آیت بھی مفسرین نے سابقہ آیت کے سیاق میں بیان کی ہے۔ شیخ سلیمان بن عبداللہ ''الدرر'' میں لکھتے ہیں: مشرکوں سے خفیہ طور پر مدد اور نصرت کا وعدہ کرنا نفاق اور کفر سے تعبیر کیا گیا ہے حالانکہ منافقین کا مشرکوں کے ساتھ یہ جھوٹا معاہدہ تھا اور وہ فی الواقع ایسا کرنے کا عزم نہیں رکھتے تھے پھر جو اس مدد اور نصرت کے معاہدے برسرعام اور اعلانیہ کریں ان کا حکم کا سنگین تر ہے''۔

سورہ مائدہ میں فرمایا:

﴿لعن الذين كفروا من بنى اسرائيل على لسان داؤد وعيسى ابن مريم ذلك بما عصوا وكانوا يعتدون، كانوا لا يتناهون عن منكر فعلوه لبئس ما كانوا يفعلون، ترى كثيرا منهم يتولون الذين كفروا لبئس ما قدمت لهم أنفسهم أن سخط الله عليهم وفى العذاب هم خالدون، ولو كانوا يؤمنون بالله والنبى وما أنزل اليه ما اتخذوهم أولياء ولكن كثير منهم فاسقون﴾ .

''بنی اسرائیل میں سے جن لوگوں نے کفر کی راہ اختیار کی ان پر داؤد اور عیسیٰ بن مریم



کی زبان سے لعنت کی گئی کیونکہ وہ سرکش ہو گئے تھے اور حد سے تجاوز کرنے لگے تھے، انہوں نے ایک دوسرے کو برے افعال کے ارتکاب سے (بھی) روکنا چھوڑ دیا تھا جو انہوں نے اختیار کئے، بلاشبہ وہ بہت برا کرتے تھے، آج تم ان میں سے بکثرت ایسے لوگ دیکھتے ہو جو (اہل ایمان کے مقابلہ میں) کفار کی حمایت اور رفاقت کرتے ہیں۔ یقیناً بہت برا انجام ہے جس کی تیاری ان کے نفسوں نے ان کے لئے کی ہے، اللہ ان پر غضبناک ہو گیا ہے اور وہ دائمی عذاب میں مبتلا ہونے والے ہیں۔ اگر فی الواقع یہ لوگ اللہ اور پیغمبر اور اس چیز کو ماننے والے ہوتے جو پیغمبر پر نازل ہوئی تو کبھی (اہل ایمان کے مقابلہ میں) کافروں کو اپنا رفیق نہ بناتے، مگر ان میں تو بیشتر لوگ اللہ کی اطاعت سے نکل چکے ہیں''۔

(الف): آیات میں بنی اسرائیل کے جن اشخاص پر حضرت داؤدؑ اور عیسیٰ ابن مریمؑ کے ذریعے لعنت کرنے کا ذکر ہے، وہ وہی لوگ ہیں جنہوں نے کفار سے دوستی (بمعنی تولی) لگائی تھی۔

(ب): ان کے بارے میں ''وفى العذاب هم خلدون'' ہمیشہ کے عذاب کا ذکر ہوا ہے اور ہمیشگی کے عذاب کا کافر مستحق ہوا کرتا ہے، شیخ سلیمانؒ بن عبداللہ کہتے ہیں: ''کفار سے دوستی اللہ کی ناراضی اور عذاب میں ہمیشہ مبتلا رہنے کا سبب ہے سوائے ایسے شخص کے جسے بصورت دیگر اپنی جان کے ہلاکت کا قوی خوف ہو''۔

(ج): امام ابن تیمیہؒ کہتے ہیں آیت کہ ان الفاظ میں: ولو كانوا يؤمنون بالله والنبى وما أنزل اليه ما اتخذوهم أولياء ولكن كثير منهم فاسقون لفظ ''لو'' کی وجہ سے یہ جملہ شرطیہ ہے جس سے مراد ہے کہ ایمان کے ساتھ کفار سے دوستی نہیں ہو سکتی اور ایمان اور کفار سے دوستی، ایک دل میں دو متضاد صفات اکٹھی نہیں ہو سکتی۔

شیخ سلیمان بن عبداللہؒ کہتے ہیں: ''کفار کی دوستی، اللہ پر اس کے رسول پر اور جو اس پر نازل ہوا ہے، اس کی نفی کر دیتی ہے اور یہ بہت سے افراد کے فاسق ہونے کا سبب ہے اور اس

میں یہ فرق نہیں رکھا گیا کہ کیا واقعی وہ مصائب سے دوچار ہو جانے کا اندیشہ رکھتے تھے یا نہیں، یہی
مرتدین کے بیشتر افراد کی کیفیت ہوا کرتی ہے"۔

مصنفؒ نے مذکورہ بالا دلائل کے علاوہ سورہ انفال آیت ۷۳، آل عمران آیت ۱۴۹، ۱۵۰ سورہ محمد آیت ۲۵، ۲۶ سورہ نساء ۷۶ اور ۹۷، سورہ بقرہ آیت ۱۹۳ سے امام ابن کثیرؒ اور دوسرے مفسرین کے حوالے سے ارتداد کے احکام لکھے ہیں جو اختصار کے پیش نظر تحریر نہیں کیے گئے لہٰذا اہمیت موضوع کے پیش نظر قاری کے لئے یہاں مذکورہ بالا آیات کا مطالعہ انشاء اللہ مفید ثابت ہوگا۔

## صحیح احادیث سے دلائل

حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ کا واقعہ جو بخاری، مسلم اور دوسری کتب صحاح ستہ میں موجود ہے، علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: "رسول اللہ ﷺ نے مجھے، زبیر بن عوام اور مقداد بن اسود رضی اللہ عنہم کو یہ حکم دے کر روانہ کیا کہ تم روضہ خاخ کے مقام تک جلد از جلد پہنچو، وہاں تمہیں ایک عورت ہودے پر سوار ملے گی اس کے پاس ایک خط ہے وہ اس سے چھین لاؤ، ہم گھوڑے دوڑاتے ہوئے جب روضہ خاخ پہنچے تو وہاں واقعی وہ عورت دیکھی، ہم نے اسے تحکمانہ لہجے میں کہا کہ خط ہمارے حوالے کردو، وہ کہنے لگی میرے پاس کوئی خط نہیں ہے، ہم نے کہا سیدھی طرح خط نکالتی ہو یا ہم تمہیں برہنہ کردیں، اس پر اس نے اپنے جوڑے میں سے خط نکال کر دیا جسے ہم لے کر آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے خط میں لکھا تھا: حاطب بن ابی بلتعہؓ کو بلا کر ان سے پوچھا، اے حاطب یہ کیا ماجرا ہے؟ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ جلدی نہ فرمائیے، بات یہ ہے کہ میں قریش کے خاندان میں سے نہیں ہوں اور نہ ہی انہیں کچھ زیادہ عزیز، اور ان مہاجرین کے وہاں عزیز و اقارب ہیں جو ان کے گھربار کی حفاظ کرنے کی دسترس رکھتے ہیں، میں نے یہ چاہا تھا کہ میں قرابت داری میں تو ان کا شریک نہیں ہوں لہٰذا کچھ احسان ہی ان پر ایسا کردوں جس کا



پاس لحاظ کرتے ہوئے وہ میرے کنبہ کو نہ ستائیں۔ میں کچھ بھی اپنے دین سے نہیں پھرا اور نہ میں مسلمان ہونے کے بعد کافر ہونا پسند کرتا ہوں۔ آپ ﷺ یہ بیان سن کر فرمایا حاطب سچ کہتا ہے۔ عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! مجھے اس منافق کی گردن اڑانے دیجئے اور دوسری روایت میں (عمرؓ نے) کہا اس نے اسلام لانے کے بعد کفر کیا ہے، آپ ﷺ نے فرمایا اس نے بدر کے معرکے میں شرکت کی ہے، اللہ نے بدر والوں کو دیکھ لیا ہے اور یہ کہہ دیا ہے اب تم جو چاہو کرو میں تمہیں بخش ہی چکا ہوں"۔

اس واقعے سے یہ امر پوری طرح واضح ہو جاتا ہے کہ کفار کی پشت پناہی اور نصرت کفر اور ارتداد ہے۔ عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ مجھے اجازت دیجئے میں اس منافق کی گردن ماردوں۔ دوسری روایت میں عمر رضی اللہ عنہ کے یہ الفاظ وارد ہوئے ہیں "فقد کفر" (بلاشبہ یہ کفر کا مرتکب ہوا ہے) ایک تیسری روایت میں عمر رضی اللہ عنہ نے آپ ﷺ کے اس قول کے بعد کہ "کیا وہ غزوہ بدر میں شامل نہ تھا؟" کہا "آپ ﷺ کا فرمانا بجا ہے مگر آپ کے دشمنوں سے تعاون کرا کے اس نے اپنے آپ کو اس عہد سے الگ کرلیا ہے"۔

عمر رضی اللہ عنہ جیسے فقہی صحابہ کے نزدیک مسلمانوں کے خلاف کفار سے تعاون کفر وارتداد تھا، نبی ﷺ نے بھی عمر رضی اللہ عنہ کے اس قوم کو کہ ایسا شخص مرتد اور قابل گردن زنی ہے تصدیق کردی لیکن حاطب رضی اللہ عنہ کے لئے بدری صحابی ہونے کی وجہ سے اس حکم کا خاص استثناء کہا تھا، خود حاطب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے یہ مخبری کفر اور ارتداد کی وجہ سے نہیں کی ہے اور نہ ہی اسلام کے بعد کفر میں جانا چاہتا ہوں۔ جو اس بات کی دلیل ہے کہ مسلمانوں کی مخبری کرنا خود حاطب رضی اللہ عنہ کے نزدیک بھی کفر وارتداد تھا۔

حاطب رضی اللہ عنہ ایک جلیل القدر صحابی تھے اور غزوہ بدر میں شریک ہو کر غازی بنے تھے اللہ کی راہ میں اپنی جان و مال سے جہاد کیا تھا، مذکورہ واقعے میں انہوں نے کسی کافر کی مدد نہ

اپنے مال سے کی ہے اور نہ ہی طاقت فراہم کر کے، اس کے باوجود ان پر مذکورہ بالا حکم لگاتے ہوئے ان خدمات سے صرف نظر کیا جاتا ہے، وہ لوگ جو کفار سے تعاون کرتے ہیں اور مسلمانوں کے خلاف کفار کی پشت پناہی کرتے ہیں ان کا حکم بلاشبہ اس سے بڑھ کر ہے۔

عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ آپ کے حقیقی چچا غزوہ بدر میں گرفتار ہو کر مدینہ لائے گئے، جب اسیران بدر سے معاوضہ طے پا گیا تو عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں ”میں دراصل اسلام لا چکا تھا اور قریش کے ساتھ بامر مجبوری نکلا تھا“ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ”اللہ ہی آپ کے اسلام کے بارے میں بہتر جانتا تھا، اگر وقعہ یہی ہے جو آپ کہتے ہیں تو اللہ آپ کو اس کا اجر دے گا۔ جہاں تک ظاہری عمل کا تعلق ہے تو وہ ہمارے خلاف تھا آپ کو اپنا اور بھتیجے کا زر خلاصی اداء کرنا ہوگا“ (ابن ہشام)۔

عباس رضی اللہ عنہ مجبوراً قریش کے ساتھ نکلے تھے مگر آپ ﷺ نے ان پر ظاہری حکم لگایا تھا اور ان کا معاملہ دوسرے مشرکین جیسا رکھا گیا تھا، ایسا شخص جو بلا کسی مجبوری مشرکین کی حمایت کرے اس کا شریعت اسلامی میں حکم کہیں بڑھ کر ہوگا۔

اس مسئلہ سے متعلق امام بخاریؒ محمد بن عبدالرحمٰن سے روایت کرتے ہیں:

مجھے عکرمۃ رحمہ اللہ جو ابن عباس رضی اللہ عنہما کے آزاد کردہ غلام تھے نے بتایا کہ مجھے ابن عباس نے کہا تھا کہ نبی ﷺ کے زمانے میں مسلمانوں میں بعض لوگ مشرکین کے لشکر میں شامل ہو کر ان کی تعداد اور دبدبے میں اضافے کا سبب بنتے تھے۔ کبھی ایسا بھی ہوتا کہ تیروں کی بارش میں انہیں بھی تیر لگ جاتے جس سے وہ ہلاک ہو جاتے اس پر اللہ تعالیٰ نے سورۃ نساء میں یہ آیت نازل کی:

﴿ان الذین توفاهم الملائكة ظالمی أنفسهم﴾ .

”وہ لوگ کہ جن کی فرشتے اس حال میں روح قبض کرتے ہیں کہ انہوں نے اپنی جانوں



پر ظلم کیا ہوتا ہے“ اس حدیث سے یہ ثابت ہوا کہ کافروں کے لشکروں میں جو شریک ہوگا اس کا ظاہری حکم کفر کا ہے خواہ وہ بزور اس لشکر میں شامل کیا گیا ہو یا کسی اور وجہ سے اس لشکر میں شامل ہونا اس کی مجبوری بن گیا ہو۔

امام ابوداؤدؒ سمرہ سے روایت کرتے ہیں: ”جس نے مشرک کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا رکھا اور اس کے ساتھ رہائش اختیار کی وہ اسی طرح ہے“۔

اس حدیث میں محض رہائش اور رہن سہن سے مندرجہ بالا حکم لگایا گیا ہے جبکہ اس کے مسلمان ساتھی نے مشرک کے دین کی موافقت نہیں کی، رہائش تو کیا مسلمانوں کے خلاف مشرکوں کی اعلانیہ مدد کی جا رہی ہے۔

فیض قدیر میں علامہ مناویؒ ابوداؤدؒ کی سابقہ حدیث کی تشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

اللہ کے دشمن کے رہن سہن رکھنا اور اس سے دوستی لگانے سے لازماً وہ اللہ تعالیٰ سے لاتعلقی کا اظہار کرتا ہے، جب کوئی اللہ سے ناطہ توڑ دے تو پھر شیطان اس سے اپنا تعلق قائم کر کے اسے کفر کی طرف کھینچ کر لے جاتا ہے، علامہ زمخشری کہتے ہیں کہ یہ ایک قابل فہم حقیقت ہے کہ آپ جس سے دوستی کریں اور پھر ساتھ اس دوستی کے اس کے ازلی دشمن سے بھی ہمدردی اور محبت رکھیں ایسا ہونا ناممکن ہے۔

امام شوکانی رحمہ اللہ ”نیل الاوطار“ میں اس حدیث کی تشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں

”اس حدیث کی رو سے کفار کے ساتھ رہائش رکھنا حرام ہے اور ان سے الگ تھلگ رہنا واجب ہے وہ لکھتے ہیں کہ اگرچہ اس حدیث کی سند میں ائمہ کرام نے بحث کی ہے لیکن اس حدیث کا مفہوم قرآن کی اس آیت سے بھی ثابت ہوتا ہے ”فلا تقعدوا معهم انكم اذا مثلهم“ تم ان کے پاس مت بیٹھو ورنہ تم بھی ان کے زمرے میں شمار ہو گے“۔

نیز دوسری روایت جو بہز بن حکیم سے مرفوعاً ہے کہ اللہ ایسے مسلمان کا کوئی عمل قبول

نہیں کرتا جو پہلے مشرک تھا، اور اسلام لانے کے بعد مشرکین کو چھوڑ کر الگ نہیں ہو جاتا۔

اس مفہوم کی ایک اور حدیث ابوداؤد اور جامع ترمذی میں دوسرے الفاظ سے مروی ہے کہ میں ایسے ہر مسلمان سے بری ہوں جو مشرکوں کے ساتھ مقیم ہے۔

## اقوال صحابہ رضی اللہ عنہم سے دلائل

صحابہ کرامؓ کا تولی کفار (کفار سے دوستی) کے مسئلے میں واضح عقیدہ تھا جس کا کچھ ذکر حاطبؓ بن ابی بلتعہ کے واقعے میں ہم ذکر کر آئے ہیں مزید صحابہ کے اقوال درج ذیل ہیں:

عبد بن حمید، حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں: ''تمہیں چوکنا رہنا چاہئے کہیں تم بلاسوچے سمجھے یہودی یا عیسائی نہ بن جاؤ'' اس کے بعد آپ نے سورہ مائدہ کی آیت ۵۱ تلاوت کی جو ہم پہلے باب میں ذکر کر آئے ہیں۔

سیرت کی کتابوں میں خالد بن ولید رضی اللہ عنہ اور مجاعۃ بن مرارہ کا واقعہ ہے، ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے خالد رضی اللہ عنہ کو ارتداد کرنے والوں کی سرکوبی پر مقرر کیا تھا، جب اس تحریک کو دبا لیا گیا تو گرفتار ہونے والوں میں مجاعۃ بن مرارہ بھی تھے جو مرتدین کے ساتھ شامل تھے۔ مجاعۃ نے بہت کہا کہ میں نے مسیلمہ کذاب کی اتباع نہیں کی تھی، میں بدستور مسلمان ہوں۔ خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے کہا پھر تم ان کے لشکر سے نکل کر ہمارے لشکر میں آکر شامل ہو جاتے جیسے ثمامہ بن اثال نے کیا تھا تو تمہارا عذر قابل قبول تھا۔ مسیلمہ کے لشکر میں شمولیت ہی کو خالد رضی اللہ عنہ نے دلیل بنایا اور مجاعۃ بن مرارہ کے ساتھ مسیلمہ کے دوسرے ساتھیوں کی طرح معاملہ رکھا۔

ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ابتدائی عہد میں مسیلمہ، سجاح اور طلیحہ نے نبوت کا دعویٰ کر دیا تھا، جن کے اوپر ارتداد کا حکم تمام صحابہؓ نے لگایا تھا اور ان سے جنگیں لڑی گئیں۔ ارتداد کے فتنے کی سرکوبی کا جو طریقہ اصحاب رسول نے اختیار کیا تھا وہ اسی اصول کی بناء پر تھا اگرچہ مانعین



زکوٰۃ اور مدعیان نبوت کی صفوں میں جو لوگ شامل تھے وہ سب کے سب پہلے مسلمان ہی تھے۔ پھر ان میں کئی لوگ مجبوراً یا قبیلے کے دباؤ یا اپنی سماجی مقام کی وجہ سے یا محض تماش بین کی حیثیت سے شامل ہوئے اور بے شمار لوگ یا تو مجبور تھے یا پھر کم علم جس کی دلیل یہ ہے کہ جب فتنہ ارتداد فرو ہو گیا تو بے شمار لوگ دوبارہ مسلمان ہو گئے تھے۔ خود طلیحہؓ نے بھی توبہ کر لی تھی، اور باقی زندگی اسلام کی بے مثال خدمت کر کے اپنی توبہ خالص ہونے پر دلیل قائم کر گئے تھے۔ لیکن ارتداد کی جنگوں میں جو شخص مرتدین کی صف میں شامل تھا اس پر وہی احکام لگائے گئے تھے، خواہ جنگ کے دوران میں یا گرفتاری کے بعد، جو تمام دوسرے مرتدین پر لگائے گئے تھے۔ اور ان کا کوئی عذر قبول نہیں کیا گیا جس طرح حاطب رضی اللہ عنہ کے ساتھ استثناء کیا گیا تھا کیونکہ نبی علیہ السلام نے ان کے لئے رعایت، اللہ کے حکم وحی کی وجہ سے کی تھی۔

نبی علیہ السلام نے فرمایا: ''من جهز غازيا فقد غزى'' (صحیح البخاری) ''جس نے کسی مجاہد کو ساز و سامان سے لیس کیا گویا اس نے خود جہاد کیا۔'' اسی طرح آپ کی ایک اور حدیث میں ''ایک تیر سے تین قسم کے گروہ جنت میں داخل کرے گا۔ تیر بنانے والا، اگر اس کا مقصد اس تیر کی تیاری میں خیر تھا، تیر انداز اور تیر تھمانے والا''۔

ان احادیث سے یہ بھی مستنبط ہوتا ہے کہ جو اس کے برعکس جہاد کے کام میں روڑے اٹکائے یا مسلمانوں کی شکست میں تعاون کرتا رہا اپنے اس تعاون میں دشمن کا شریک کار سمجھا جائے گا، یعنی اس کا شمار طاغوت کے راستے میں لڑنے والے گروہ میں ہوگا۔

شریعت کے احکام سے جو فقہاء نے صحیح ترین قول کی توثیق کی ہے وہ یہ ہے کہ بالفعل جرم کرنے والا اور جرم میں تعاون کرنے والے شخص کا ایک ہی حکم ہے۔

امام ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں: ''اگر غارت گر گروہ کی صورت میں ہوں، ان میں سے کوئی ایک بالفعل کسی آلہ سے قتل کرے اور دوسرے اس کی حفاظت یا مدد کر رہے ہوں تو فقہاء کرام اس

